
منظوم ترجمہ کلام اللہ شریف
جزو دوم
یعنی
پارہ سیقول
جس کو
آغا شاعر قزلباش دہلوی نے موافق ترجمہ
اور
اسوۃ الاماجد الکرام نواب مولوی سید مہدی علی صاحب شہید
معتمد شہزادگانِ والاتبار دکن نے زیورِ طبع سے مزین فرماکر ہدیۂ ناظرین کیا
سنہ ۱۳۵۱ھ
آغا شاعر اینڈ سنز نے دلی ہملٹن روڈ سے شائع کیا

# تہِ دل سے اظہارِ تشکر

اُن جلیل القدر اور کریم النفس ہستیوں کا جنھوں نے ٹیجوائے کلامِ ربانی وَمَن یُقْرِضُ اللّٰہَ قَرْضًا حَسَنًا فَیُضٰعِفَہٗ لَہٗٓ اَضْعَافًا کَثِیْرَۃً بیک جنبش لب صدہا روپیہ کی رقوم کرامت فرما کر ثواب عظیم کمایا۔ فَجَزَاءُ ھُمُ اللّٰہُ جَزَآءً مَوْفُوْرًا وَجَعَلَ سَعْیَہُمْ مَشْکُوْرًا۔

## اسمائے گرامی اُن حضرات کے یہ ہیں

(۱) نواب سالار جنگ بہادر — حیدرآباد دکن

(۲) نواب حسام الملک خان خاناں بہادر — ״

(۳) نواب مشیر جنگ بہادر — ״

(۴) نواب عنایت جنگ بہادر — ״

(۵) عالیجناب خان بہادر سید سجاد حسین صاحب نائب ریزیڈنٹ گوالیار ریزیڈنسی۔

(۶) سیٹھ کریم بھائی فضل بھائی ممبر کونسل بمبئی۔

(۷) خان بہادر قاضی عزیز الدین خان صاحب دیوان بہادر ریاست دتیا (بندیلکھنڈ)

(۸) کپتان محمد یوسف خان صاحب پنشنر۔ گوالیار۔ اسٹیٹ رئیس خورجہ

المعلن

**آفتاب علی خان مسرور، خازن**

قرآن منزل۔ ہملٹن روڈ۔ دلی۔

قال اللہ تعالیٰ جل شانہٗ

ولقد یسرنا القرآن للذکر فہل من مدکر

قرآن پاک ہمنے آسان کردیا ہے

بس ہے کوئی پڑھے جو، سوچے نصیحتیں لے

ہزار شکر اس قوی و قادر کا جس کے فضل و کرم

خاص سے مسلمانوں کے قدیم اردو ترجمے کے موافق

# منظوم ترجمۂ قرآن مجید

پارۂ دوم

جسکی عربی عبارت کے تحت میں قدیم ترجمہ نثر بھی موجود ہے

مترجمہ

تلمیذ الرحمن افسر الشعرا آغا شاعر قزلباش دہلوی

مطبوعہ رزاقی مشین پریس چار مینار

بگلدستان ایجنسی دہلی - موری دروازہ سے طلب کیجئے



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے (جو) نہایت رحم والا مہربان ہے

ہے نام سے خدا کے آغاز کا اجالا | جو مہربان بڑا ہے بیحد جو رحم والا

سَيَقُولُ السُّفَهَاءُ مِنَ النَّاسِ

اب کہیں گے بے وقوف لوگ

مَا وَلّٰهُمْ عَنْ قِبْلَتِهِمُ الَّتِي كَانُوا عَلَيْهَا

کاہے پر پھر گئے اپنے قبلے سے جس پر تھے

انسانوں میں سے ناداں اب جلد یہ کہیں گے | کس چیز نے ہے پھیرا قبلے سے انکو ان کے

جس پر کہ تھے یہ پہلے جس قبلے کے تھے پیرو | پڑھتے تھے یہ نمازیں منہ کرکے جس طرف کو

قُلْ لِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ

تو کہہ اللہ کی ہے مشرق اور مغرب

کہدو خدا کے ہیں سب مشرق بھی اور مغرب | (سمتیں اسی کی ہیں سب، محکوم چار جانب)

يَهْدِي مَنْ يَشَاءُ إِلٰى صِرَاطٍ مُسْتَقِيمٍ

چلادے جس کو چاہے سیدھی راہ

چاہے جسے وہ مالک لیجائے سیدھے رستے | (جس کو کرے ہدایت فضل و کرم ہیں اسکے)

وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ أُمَّةً وَسَطًا

اسی طرح کیا ہے ہم نے تمکو امت معتدل

اور بس اسی طرح سے ہم نے تمہیں بنایا | اک بین بین امت اک بیچ کا سافرقا

لِّتَكُونُوا شُهَدَاءَ عَلَى النَّاسِ وَيَكُونَ الرَّسُولُ عَلَيْكُمْ شَهِيدًا

کہ تم ہو بتانے والے لوگوں پر اور رسول ہو تم پر بتانے والا

اس واسطے کہ تم تو لوگوں پہ دو گواہی — اور ہوں تمہارے شاہد پیغمبر الٰہی

وَمَا جَعَلْنَا الْقِبْلَةَ الَّتِي كُنتَ عَلَيْهَا

اور وہ قبلہ جو ہم نے ٹھہرایا جس پر تو تھا

اور ہم نے کب کیا تھا قبلہ جدھر تھے پہلے — لیکن یہ جاننا تھا، تھے امتحان اسکے

إِلَّا لِنَعْلَمَ مَن يَتَّبِعُ الرَّسُولَ مِمَّن يَنقَلِبُ عَلَىٰ عَقِبَيْهِ

نہیں مگر اس واسطے کہ معلوم کریں کون تابع رہیگا رسول کا اور کون پھر جاویگا الٹے پاؤں

حکم رسول پا کر کون اس کو مانتا ہے؟ — کس نے ہی پیروی کی کون الٹا پھر گیا ہے؟

وَإِن كَانَتْ لَكَبِيرَةً إِلَّا عَلَى الَّذِينَ هَدَى اللَّهُ

اور یہ بات بھاری ان پر جن کو راہ دی اللہ نے

(قبلے کا یہ بدلنا) سب پر ہی شاق گذرا — لیکن سوائے ان کے ہادی تھا جن کا مولا

وَمَا كَانَ اللَّهُ لِيُضِيعَ إِيمَانَكُمْ

اور ایسا نہیں کہ ضائع کرے تمہارا یقین لانا

(وہ رب نہیں ہے ایسا اوہام ہیں یہ سارے) — (وہ، اور ضائع کردے ایمان کو تمہارے؟

إِنَّ اللَّهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوفٌ رَّحِيمٌ

البتہ اللہ لوگوں پر شفقت رکھتا ہے مہربان

بیشک بڑی محبت کرتا ہے حق تعالےٰ — بندوں پہ مہرباں ہے بیحد ہے رحم والا

قَدْ نَرَىٰ تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَاءِ

ہم دیکھتے ہیں پھر پھر جانا تیرا منہ آسمان میں

ہم دیکھتے ہیں بیشک، نظروں میں ہے نظارا — یہ آسماں کی جانب منہ پھیرنا تمہارا

فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضَاهَا

سو البتہ پھیریں گے ہم تجھکو جس قبلہ کی طرف تو راضی ہے

بس پھیر دینگے ہم خود اس سمت رخ تمہارا — جو دل پسند قبلہ، ہے دل سے تمکو پیارا



فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ

اب پھیر منہ اپنا طرف مسجد حرام کے

پھر۔ اور جایئے کیا؟ لو اپنا مدعا لو | مسجد جو محترم ہے رخ اس طرف پھرا لو

وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ ؕ

اور جس جگہ تم ہو اکرو پھیرو منہ اپنے اسی کی طرف

اور اب جہاں کہیں بھی جس جا ہو اکرو تم | اس کی ہی سمت اپنا رخ کرلیا کرو تم

وَإِنَّ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ لَيَعْلَمُونَ أَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَبِّهِمْ ؕ

اور جن کو ملی ہے کتاب البتہ جانتے ہیں کہ یہی ٹھیک ہے ان کی طرف سے

جن کو کتاب دی ہے ان پر ہے خوب روشن | (تحویل قبلہ) حق ہے از رب ر دشت امین

وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ عَمَّا يَعْمَلُونَ ۝

اور اللہ بے خبر نہیں ان کاموں سے جو کرتے ہیں

جو کچھ وہ کر رہے ہیں سب آئینہ ہے اس پے | غافل نہیں خدا ہے انکے کئے دھرے سے

وَلَئِنْ أَتَيْتَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ بِكُلِّ آيَةٍ

اور اگر لا دے کتاب والوں کے پاس ساری نشانیاں

جنکو کتاب دی ہے اس قسم کے ہیں وہ تو | ساری نشانیاں بھی تم انکے آگے دھر دو

مَا تَبِعُوا قِبْلَتَكَ ۚ

نہ چلیں گے تیرے قبلے پر

تو بھی۔ تمہارے قبلے کی پیروی نہ کی | پھر بھی نہیں کرینگے وہ پیروی تمہاری

وَمَا أَنْتَ بِتَابِعٍ قِبْلَتَهُمْ ۚ

اور نہ تو مانے ان کا قبلہ

اور نہ تمہیں یہ شایاں جو متبع ہو تم | (یعنی کہ) انکے قبلے کی پیروی کرو تم

وَمَا بَعْضُهُمْ بِتَابِعٍ قِبْلَةَ بَعْضٍ ؕ

اور نہ ان میں ایک مانتا ہے دوسرے کا قبلہ

اور انمیں کا بھی کوئی ہرگز نہیں ہے ایسا | جو دوسرے کے قبلے کی پیروی کریگا

وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ أَهْوَاءَهُم مِّن بَعْدِ مَا جَاءَكَ مِنَ الْعِلْمِ

اور کبھی تو چلا ان کی پسند پر بعد اس علم کے جو تجھکو پہنچا

اور ہاں جو تم نے صنوں لی کچھ انکی خوشیوں | بعد اسکے جبکہ تم کو علم ہو چکا ہے کا نی

إِنَّكَ إِذًا لَّمِنَ الظَّالِمِينَ ۞

تو بیشک تو بھی ہے بے انصافوں میں

(یہ مشکل ہے تو تم بھی خطرے میں ہو یقینی) | پھر تو تمہاری گنتی بھی ظالموں میں ہوگی

الَّذِينَ آتَيْنَاهُمُ الْكِتَابَ يَعْرِفُونَهُ كَمَا يَعْرِفُونَ أَبْنَاءَهُمْ

جن کو ہم نے دی ہے کتاب پہچانتے ہیں یہ بات جیسے پہچانتے ہیں اپنے بیٹوں کو

جن کو کتاب دی ہے واقف ہیں اُس سے ایسے (یعنی رسول کو) | بیٹوں کو اپنے پہچانتے ہیں سب جیسے

وَإِنَّ فَرِيقًا مِّنْهُمْ لَيَكْتُمُونَ الْحَقَّ وَهُمْ يَعْلَمُونَ ۞

اور ایک فرقہ ان میں چھپاتے ہیں حق جان کر

ہیں ان میں ہی سے بیشک کچھ لوگ اس طرح کے | جو جان بوجھکر بھی حق بات ہیں چھپاتے

الْحَقُّ مِن رَّبِّكَ فَلَا تَكُونَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِينَ ۞

حق وہی ہے جو تیرا رب کہے پھر تو نہ ہو شک لانیوالا

حق تو تمہارے رب کی جانب ہے یاد رکھیے | تم تو نہ ہونا ہرگز شک لانے والوں میں سے

وَلِكُلٍّ وِجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّيهَا

اور ہر کسی کو ایک طرف ہے کہ منہ کرتا ہے اس طرف

اور ہر جتھے کی خاطر اک سمت ہے مقرر | جسکی طرف وہ اپنا منہ کرتا ہی (برابر)

فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرَاتِ

سو تم سبقت چاہو نیکیوں میں

بس دوڑو۔ نیکیوں کو سبقت کر دینی | (اور دوں سے تاکہ اپنا بڑھ جائے کار دینی

أَيْنَ مَا تَكُونُوا يَأْتِ بِكُمُ اللَّهُ جَمِيعًا

جس جگہ تم ہو گے کر لاوے گا اللہ اکٹھا

پھر تم جہاں کہیں بھی ہوگے وہ ربِ اعلیٰ | تم سب کو جمع کر کے لے آئیگا اکٹھا

إِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ

بیشک اللہ ہر چیز کر سکتا ہے

طاقت بڑی ہے اُسکی قوت سے ہے وظاہر | بیشک - خدا خدا ہی ہر چیز پر ہی قادر

وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ

اور جس جگہ تو نکلے منہ کر طرف مسجد الحرام کے

اور تم جدھر سے نکلو اب تم جہاں کہیں ہو | سجد جو محترم ہی منہ اُس طرف پھرا لو

وَإِنَّهُ لَلْحَقُّ مِنْ رَبِّكَ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُونَ

اور یہی تحقیق ہے تیرے رب کی طرف سے اور اللہ بےخبر نہیں ہے تمہارے کام سے

بیشک تمہارے رب کا برحق ہی حکم یہ تو | غافل نہیں ہی مالک جو کچھ کہ کر رہے ہو

وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ

اور جہاں سے تو نکلے منہ کر طرف مسجد حرام کے

اب تم جدھر سے نکلو منہ اُس طرف پھرا لو | (دکھے کو یاد رکھو کعبے کو قبلہ جا نو)

وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ

اور جس جگہ تم ہوا کرو منہ کرو اسی کی طرف

اب تم جہاں کہیں ہو منہ اُس طرف پھرا لو | دکھے کو یاد رکھو کعبے کو قبلہ جا نو

لِئَلَّا يَكُونَ لِلنَّاسِ عَلَيْكُمْ حُجَّةٌ

کہ نہ رہے تم سے لوگوں کو جھگڑنے کی جگہ

الزام تاکہ تم پر تا تم نہ ہو سکیگا | (لوگوں کو مطلقاً بھی کچھ مل سکے نہ حیلہ

إِلَّا الَّذِينَ ظَلَمُوا مِنْهُمْ

مگر جو ان میں بے انصاف ہیں

لیکن سوائے اُن کے ظالم ہیں جنکا پھیرا ما | دھٹ دھرم ہیں جو بالکل جنکا ہی کام جھگڑا

فَلَا تَخْشَوْهُمْ وَاخْشَوْنِي وَلِأُتِمَّ نِعْمَتِي عَلَيْكُمْ

سو اُن سے مت ڈرو اور مجھ سے ڈرو اس واسطے کہ تمہیں پورا کروں فضل اپنا

بس تم ڈرو نہ اُنسے ڈرنے کی ذات میں ہا | تاکہ میں اپنی نعمت تم پر تمام کر دوں

وَلَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ۝

اور شاید تم راہ پاؤ

شاید کہ اس طرح سے پاجاؤ تم ہدایت (تحویل قبلہ جیسی پہچان جاؤ نعمت)

كَمَآ اَرْسَلْنَا فِيْكُمْ رَسُوْلًا مِّنْكُمْ يَتْلُوْا عَلَيْكُمْ اٰيٰتِنَا

جیسا بھیجا ہم نے تم میں رسول تمہیں میں کا پڑھتا تمہارے پاس آیتیں ہماری

جیسے کہ تم ہی میں سے ہم نے رسول بھیجا آیات جو ہماری پڑھ پڑھ کے ہی سناتا

وَيُزَكِّيْكُمْ وَيُعَلِّمُكُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ

اور تم کو سنوارتا اور سکھاتا کتاب حکمت

پاکیزگی کے جوہر تم میں جو بھر رہا ہے اور جو کتاب و حکمت تعلیم کر رہا ہے

وَيُعَلِّمُكُمْ مَّا لَمْ تَكُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ ۝

اور تمکو سکھایا جو تم نہ جانتے تھے

اور وہ سکھاتا ہے وہ جو جانتے نہیں تھے (اخلاق کیا ہے تم تو پہچانتے نہیں تھے)

فَاذْكُرُوْنِيْٓ اَذْكُرْكُمْ

تو تم یاد رکھو مجھکو میں یاد رکھوں تم کو

پس تم مجھے پکارو میں تمکو یاد رکھوں (تم محو بندگی ہو۔ میں رزق تمکو بخشوں)

وَاشْكُرُوْا لِيْ وَلَا تَكْفُرُوْنِ ۝

اور احسان مانو میرا اور ناشکری مت کرو

احسان مانو میرا ناشکر مت ہو تم (کیا کیا ہے تم کو بخشا کچھ غور تو کرو تم)

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ

اے مسلمانو قوت پکڑو ثابت رہنے سے اور نماز سے

اے دیندار بندو ایمان لانے والو! صبر و صلواۃ سے تم اپنی مدد کو چاہو

اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ۝

بیشک اللہ ساتھ ہے ثابت رہنے والوں کے

بیشک خدا تعالےٰ ہے ساتھ صابروں کے (مرنے کے بعد بھی تو بچتے ہیں اُن کے دکھ)

وَلَا تَقُولُوا لِمَنْ يُقْتَلُ فِي سَبِيلِ اللَّهِ أَمْوَاتٌ

اور نہ کہو جو کوئی مارا جائے اللہ کی راہ میں کہ مُردے ہیں

اور یہ کبھی نہ کہنا ۔ مقتولِ راہِ حق کے | مُردہ ہیں ۔ مر گئے ہیں ۔ جیسے ہیں لوگ مرتے

بَلْ أَحْيَاءٌ وَلَٰكِنْ لَا تَشْعُرُونَ

بلکہ وہ زندہ ہیں لیکن تم کو خبر نہیں

بلکہ وہ سب ہیں زندہ پر تم نہیں سمجھتے | (اسرار کبریا کے کیا جانو تم کرشمے؟)

وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِنَ الْخَوْفِ وَالْجُوعِ وَنَقْصٍ مِنَ الْأَمْوَالِ وَالْأَنْفُسِ وَالثَّمَرَاتِ

اور البتہ ہم آزمائیں گے تم کو کچھ ایک ڈر سے اور بھوک سے اور نقصان سے مالوں کے اور جانوں کے اور میووں کے

البتہ ہم دیں گے کچھ بھوک اور ڈر سے | نقصان مال و جان کے پھل پھول کے ضرر سے

وَبَشِّرِ الصَّابِرِينَ

اور خوشی سنا ثابت رہنے والوں کو

اور ان کو دو بشارت جو صبر کے ہیں پتلے | (ہاں اے رسولِ اکرم اُن کے بڑے ہیں درجے)

الَّذِينَ إِذَا أَصَابَتْهُمْ مُصِيبَةٌ قَالُوا إِنَّا لِلَّهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ

کہ جب ان کو پہنچے کوئی مصیبت کہیں ہم اللہ کا مال ہیں اور ہم کو اسی کی طرف پھر جانا ہے

جب پڑتی ہے مصیبت وہ کہتے ہیں کہ بیشک | اللہ کے ہیں ہم تو پھر جانا ہے اسی تک

أُولَٰئِكَ عَلَيْهِمْ صَلَوَاتٌ مِنْ رَبِّهِمْ وَرَحْمَةٌ

ایسے لوگ انہیں پر شاباشیں ہیں اپنے رب کی

یہ ہی وہ ہیں کہ جن پر صلوات ہے برابر | اُن کے خدا کی جانب سے رحمتیں ہیں ان پر

وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُونَ

اور وہی ہیں راہ پر

اور یہ ہی ہیں وہ بیشک پائے ہوئے ہدایت | (جن پر خدا تعالیٰ کی خاص ہے عنایت)

إِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ مِنْ شَعَائِرِ اللَّهِ فَمَنْ حَجَّ الْبَيْتَ أَوِ اعْتَمَرَ

صفا اور مروہ جو ہیں نشان اللہ کے پھر کوئی حج کرے اس گھر کا یا زیارت

حق کی نشانیاں ہیں بیشک صفا و مروہ | پھر جو کہ حج بجائے کعبے کا [illegible] ؟

فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ أَنْ يَطَّوَّفَ بِهِمَا

تو گناہ نہیں اس کو کہ طواف کرے ان دونوں میں

دونو کے گرد پھر لے تو کچھ نہیں برائی | (یہ بھی ہو ایک نیکی وہ بھی ہے ایک بھلائی

وَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا فَإِنَّ اللّٰهَ شَاكِرٌ عَلِيمٌ

اور جو کوئی شوق سے کرے کچھ نیکی تو اللہ قدردان ہے سب جانتا ہے

اور جو کوئی خوشی سے نیکی کرے تو اسکا | اللہ قدرداں ہے نیت کا ہے شناسا

إِنَّ الَّذِينَ يَكْتُمُونَ مَا أَنْزَلْنَا مِنَ الْبَيِّنَاتِ وَالْهُدَىٰ

جو لوگ کہ چھپاتے ہیں جو کچھ ہم نے اتارے صاف حکم اور راہ کے نشان

وہ جو کہ ہیں چھپاتے احکام اور ہدایت | ہم نے کیے جو نازل پہلے سے بالبداہت

مِنْ بَعْدِ مَا بَيَّنَّاهُ لِلنَّاسِ فِي الْكِتَابِ

بعد اسکے کہ انکو ہم کھول چکے لوگوں کے واسطے کتاب میں

بعد اسکے جبکہ ہم نے انسانوں کی ہی خاطر | انکو کتاب محکم میں کر دیا ہے ظاہر

أُولَٰئِكَ يَلْعَنُهُمُ اللّٰهُ وَيَلْعَنُهُمُ اللَّاعِنُونَ

ان کو لعنت دیتا ہے اللہ اور لعنت دیتے ہیں سب لعنت دینے والے

یہ ہی وہ ہیں کہ جن پر اللہ کی ہو لعنت | اور لعن کرنے والے لعنت کناں ہیں (اتا کت

إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا وَأَصْلَحُوا وَبَيَّنُوا فَأُولَٰئِكَ أَتُوبُ عَلَيْهِمْ

مگر جنہوں نے توبہ کی اور سنوارا اور بیان کر دیا تو ان کو معاف کرتا ہوں

لیکن ہوئے جو تائب بگڑے کو بھی سنوارا | پھر صاف صاف کھولا - انکی قبول توبا

وَأَنَا التَّوَّابُ الرَّحِيمُ

اور میں ہوں معاف کرنے والا مہربان

تواب ہیں بڑے ہم بخشش ہی اپنا شیوہ | توبہ قبول کرنا یہ کام ہے ہمارا

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا وَمَاتُوا وَهُمْ كُفَّارٌ

جو لوگ منکر ہوئے اور مر گئے منکر ہی

منکر جو ہو گئے ہیں اور کفر پہ مرے ہیں | (یعنی کہ تھے وہ کافر دنیا سے جب گئے ہیں)

أُولَٰئِكَ عَلَيْهِمْ لَعْنَةُ اللَّهِ وَالْمَلَائِكَةِ وَالنَّاسِ أَجْمَعِينَ

انہیں پر لعنت ہے اللہ کی اور فرشتوں کی اور لوگوں کی سب کی

یہی وہ ہیں کہ جن پر لعنت ہے الٰہی | انسان اور ملائک سب خلق کبریائی

خَالِدِينَ فِيهَا لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ يُنْظَرُونَ

رہ پڑے اس میں نہ ہلکا ہوگا ان پر عذاب اور نہ ان کو فرصت ملیگی

(دائم ہے اپنہ لعنت - پھٹکار رہی ہوگی | الم ہوگا دکھ نہ ان کا مہلت نہ مل سکیگی

وَإِلَٰهُكُمْ إِلَٰهٌ وَاحِدٌ لَا إِلَٰهَ

اور تمہارا رب اکیلا رب ہے کسی کو پوجنا نہیں

اللہ ہے تمہارا بس ایک ہی اکیلا | اس کے سوا نہیں ہے معبود کوئی حاشا

إِلَّا هُوَ الرَّحْمَٰنُ الرَّحِيمُ

اس کے سوائے بڑا مہربان ہے رحم والا

لیکن وہی رحیم در الحم خدا تعالےٰ | جو مہربان بڑا ہی بیحد جو رحم والا

إِنَّ فِي خَلْقِ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَاخْتِلَافِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ

آسمان اور زمین کا بنانا اور رات دن کا بدلتے آنا

بیشک بنائے گردوں خلقت زمین کی یا | نیرنگی شب و روز اور انکی تازگی میں

وَالْفُلْكِ الَّتِي تَجْرِي فِي الْبَحْرِ بِمَا يَنْفَعُ النَّاسَ

اور کشتی جو لیکر چلتی ہے دریا میں جو چیزیں کام آدیں لوگونکو

چلنے میں کشتیوں کے دریا ہو یا سمندر | لوگوں کے فائدہ کی چیزیں لئے (برابر)

وَمَا أَنْزَلَ اللَّهُ مِنَ السَّمَاءِ مِنْ مَاءٍ فَأَحْيَا بِهِ الْأَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا

اور وہ جو اللہ نے اتارا آسمان سے پانی پھر جلایا اس سے زمین کو مرگئے پیچھے

اور پانی جو خدا نے گردوں سے ہے اتارا | جس سے زمین مرکر جیتی ہے پھر دوبارا

وَبَثَّ فِيهَا مِنْ كُلِّ دَابَّةٍ

اور بکھیرے اس میں سب قسم کے جانور

اور چلنے والے اسپر پھیلائے ہیں ہر اک جا | انسان جانور سب - دو پایا چار پایا

وَتَصْرِيفِ الرِّيٰحِ وَالسَّحَابِ الْمُسَخَّرِ بَيْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ

اور پھیرنا ہواؤں کا اور ابر جو حکم کا تابع ہے درمیان آسمان و زمین کے

اور اُن ہواؤں میں جو بادل لیے ہیں سر پر ۔ جو آسمان زمین کے مابین ہیں مسخر

لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ؁

ان میں نمونے ہیں عقلمند لوگوں کے

اُن سب میں اُس خدا کی ظاہر نشانیاں ہیں ۔ جو ہیں سمجھنے والے اُن پر یہ سب عیاں ہیں

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا

اور بعض لوگ ہیں جو پکڑتے ہیں اللہ کے سوائے اوروں کو دوست

لوگوں میں ایسے بھی ہیں جو چھوڑ کر خدا کو ۔ ہمسر بنائے بیٹھے ہیں اُسکے ماسوا کو

يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ

محبت رکھتے ہیں جیسے محبت اللہ کی

اُوروں سے ایسی الفت رکھتے ہیں وہ (زنے) ۔ جیسے خدا سے الفت کرتے ہیں اللہ والے

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ

اور ایمان والوں کو اس سے زیادہ ہے محبت اللہ کی

ایمان دار جو ہیں (انکی تو ہے یہ حالت) ۔ اُنکو خدا ہی سے ہے سب سے زیادہ الفت

وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ

اور کبھی دیکھیں بے انصاف اس وقت کہ جب دیکھیں گے عذاب

اے کاش۔ظالموں کو اب وہ دکھائی دیتا ۔ اُنکو عذاب دیکھے پر جو دکھائی دے گا

اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ۙ وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ

اور زور سارا اللہ کو ہے اور اللہ کی مار سخت ہے

اور یہ کہ ہر طرح کی قوت خدا ہی کو ہے ۔ اور یہ کہ سخت تر ہے اُسکا عذاب (بے ہے!)

اِذْ تَبَرَّاَ الَّذِيْنَ اتُّبِعُوْا مِنَ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا

جب الگ ہو جائیں جن کے ساتھ ہوئے تھے اپنے ساتھ والوں سے

(وہ ایسا وقت ہوگا جب پیر سب کھچیں گے ۔ اپنے مریدوں سے وہ بیزار ہی کرینگے

وَرَاَوُا الْعَذَابَ وَتَقَطَّعَتْ بِهِمُ الْاَسْبَابُ

اور دیکھیں عذاب اور ٹوٹ جاویں ان کے سب طرف کے علاقے

ظاہر عذاب بھی وہ انکھوں سے دیکھ لینگے | اسباب اور وسیلے سب انکے کٹ چکیں گے

وَقَالَ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا لَوْ اَنَّ لَنَا كَرَّةً

اور کہیں گے ساتھ پکڑنے والے کاش کہ ہمکو دوسری بار زندگی ہو

اور پیچھے چلانے انکے (جل بھنکے) یہ کہینگے | اے کاش لوٹ جاییں دنیا میں ہم جو پھر کے

فَنَتَبَرَّاَ مِنْهُمْ كَمَا تَبَرَّءُوْا مِنَّا

ہم الگ ہو جاویں ان سے جیسے بیزاری کی انھوں نے ہم سے

تو ہم بھی اُن سے یوں ہی بیزاریاں کھائیں | جیسے کہ ہم سے کی ہیں نفرت بھری ادائیں

كَذٰلِكَ يُرِيْهِمُ اللّٰهُ اَعْمَالَهُمْ حَسَرٰتٍ عَلَيْهِمْ

اس طرح دکھاتا ہے اللہ ان کو کام ان کے افسوس جلانے کو

یوں ہی خدا تعالےٰ اعمال انکے (انہیں) | دکھلائے گا انہیں سب حسرتیں بنا کر

وَمَا هُمْ بِخٰرِجِيْنَ مِنَ النَّارِ

اور اُن کو نکلنا نہیں آگ سے

(اسپر بھی دُانکو جلنا ہے اس میں پڑا جو) | دوزخ سے پھر نکلنا ممکن نہ ہوگا اُن کو

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ كُلُوْا مِمَّا فِى الْاَرْضِ حَلٰلًا طَيِّبًا

لوگو کھاؤ زمین کی چیزوں میں سے جو حلال ہیں تم پر

اے لوگو شوق سے تم وہ نوش جاں کرو (سب) | دُالگتی ہیں جو زمیں سے چیزیں حلال وطیب

وَّلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ

اور نہ چلو قدموں پر شیطان کے

شیطان کے قدم پر ہرگز قدم نہ رکھنا | داسکی روش بری ہو تم پیروی نہ کرنا)

اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ

وہ تمہارا دشمن ہے صریح

دشمن ہے وہ تمہارا بیشک کھلا کھلایا | داس سے بچاؤ خود کو ورنہ ہے پھر صفایا)



إِنَّمَا يَأْمُرُكُمْ بِالسُّوءِ وَالْفَحْشَاءِ

وہ تو یہی حکم کرے گا تمکو برے کام اور بیحیائی کا

بدیاں سکھائے گا وہ اور بے حیائی تمکو | (رہتا کیں ہیں تمہاری بس گھات میں ہی سمجھو)

وَأَنْ تَقُولُوا عَلَى اللَّهِ مَا لَا تَعْلَمُونَ

اور یہ کہ جھوٹ بولو اللہ پر جو تمکو معلوم نہیں

اور یہی چاہے گا تم (بہتان کوئی باندھو) | اللہ کے مخالف بے سمجھے بوجھے بک دو

وَإِذَا قِيلَ لَهُمُ اتَّبِعُوا مَا أَنْزَلَ اللَّهُ

اور جو ان کو کہتے چلو اسپر جو نازل کیا اللہ نے

اور جب کہا ہے اُن سے پیرو بنو تم اسکے | جو تمپہ پیروی کو نازل کیا خدا نے

قَالُوا بَلْ نَتَّبِعُ مَا أَلْفَيْنَا عَلَيْهِ آبَاءَنَا

کہیں نہیں چلیں گے ہم اس پر جس پر دیکھا اپنے باپ دادوں کو

تو کہتے ہیں (نہیں جی) ہم تو ہیں اُس کے چاکر | پایا ہے باپ دادا کو ہم نے جس چلن پر

أَوَلَوْ كَانَ آبَاؤُهُمْ لَا يَعْقِلُونَ شَيْئًا وَلَا يَهْتَدُونَ

بھلا اگرچہ اُن کے باپ دادے نہ عقل رکھتے ہوں کچھہ نہ راہ کی خبر

(کیوں جی) جو باپ دادا ہوں اُنکے گمراہ | بے عقل وبے ہدایت (جب بھی یہی کریں گے)

وَمَثَلُ الَّذِينَ كَفَرُوا كَمَثَلِ الَّذِي

اور مثال ان منکروں کی جیسے مثال ایک شخص کی

کافر جو ہو گئے ہیں جو کفر میں ہوئی ہے | اُن کی مثال بالکل اُس شخص کی ہی جیسے

يَنْعِقُ بِمَا لَا يَسْمَعُ إِلَّا دُعَاءً وَنِدَاءً

کہ چلاتا ہے ایک چیز کو جو سنتے نہیں مگر پکارنا اور چلانا

جو بیقرار ہو کر اُس چیز کو پکارے | جو چیخ کو کسی کی بالکل سنے نہ سمجھے

صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُونَ

بہرے - گونگے - اندھے ہیں سو اُن کو عقل نہیں

(اصنام جس قدر ہیں) ہیں بہرے گونگے اندھے | وہ کچھہ نہیں سمجھتے مٹی کے ڈھیر جیسے -

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُلُوا مِن طَيِّبَاتِ مَا رَزَقْنَاكُمْ

اے ایمان والو کھاؤ ستھری چیزیں جو تمکو روزی دی ہم نے

ایمان لانے والو! اے دین دار بندو! | جو پاک رزق ہم نے بخشا اس سے کھاؤ

وَاشْكُرُوا لِلَّهِ إِن كُنتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُونَ

اور شکر کرو اللہ کا اگر تم اُسی کے بندے ہو

اور شکر یہ کرو تم مالک کا جان و دل سے | خالص اگر اسی کے ہو تابعدار بندے

إِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنزِيرِ

یہی حرام کیا ہے تم پر مردہ اور لہو اور گوشت سور کا

اُسنے حرام مطلق تم پر کیا ہے (بجا) | سور کا گوشت مردہ اور خون ہر طرح کا

وَمَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللَّهِ

اور جس پر نام پکارا اللہ کے سوا کا

وہ بھی حرام مطلق جو ذبح سے جدا ہو | جس پر خدا کے بدلے نام اور کا لیا ہو

فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَلَا عَادٍ فَلَا إِثْمَ عَلَيْهِ

پھر جو کوئی پھنسا ہو نہ بے حکمی کرتا ہو نہ زیادتی اسپر گناہ نہیں

ہاں جو کوئی ہو مضطر، مجبور، بے بغاوت | حد سے نہ وہ بڑھا ہو کھالے تو ہی رعایت

إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ

اللہ تعالے بخشنے والا ہے مہربان

(اسپر گنہ نہیں کچھ) بخشے گا حق تعالی | بخشش کا وہ وصی ہی بیحد ہی رحم والا

إِنَّ الَّذِينَ يَكْتُمُونَ مَا أَنزَلَ اللَّهُ مِنَ الْكِتَابِ

جو لوگ چھپاتے ہیں جو کچھ نازل کی اللہ نے کتاب

جو لوگ ہیں چھپاتے اس شے کو (بد تو ارہ) | اپنی کتاب میں جو اللہ نے اتارا

وَيَشْتَرُونَ بِهِ ثَمَنًا قَلِيلًا

اور لیتے ہیں اسپر مول تھوڑا

اور اُسکو بیچتے ہیں تھوڑے سے دام لیکر | (توہین ہے کلام خالق کی یہ سراسر)

أُولَٰئِكَ مَا يَأْكُلُونَ فِي بُطُونِهِمْ إِلَّا النَّارَ

وہ نہیں کھاتے اپنے پیٹ میں مگر انگارے

یہی وہ ہیں (جو خود پر خود ظلم کر رہے ہیں) پیٹوں میں اپنے انگارے بھر رہے ہیں

وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللَّهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَلَا يُزَكِّيهِمْ

اور نہ بات کرے گا ان سے اللہ قیامت کے دن اور نہ سنوارے گا انکو

محشر کے دن نہ اُن سے رب ہمکلام ہوگا یا کیزہ - پاک بھی وہ اُنکو نہیں کرے گا

وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ○

اور ان کو دکھ کی مار ہے

اُن کے لئے یقیناً دکھ درد کی سزا ہی ایسا عذاب ہوگا جو درد سے بھرا ہے

أُولَٰئِكَ الَّذِينَ اشْتَرَوُا الضَّلَالَةَ بِالْهُدَىٰ

وہی ہیں جنہوں نے خرید کی گمراہی بدلے راہ کے

یہی وہ ہیں جنہوں نے کیا خوب کی تجارت بدلے ہدایتوں کے بے مول لی ضلالت

وَالْعَذَابَ بِالْمَغْفِرَةِ فَمَا أَصْبَرَهُمْ عَلَى النَّارِ ○

اور مار بدلے مہر کے سو کہاں سہارا ہے انکو آگ کی

اور یہی عذاب اُلٹا بخشش کے بدلے پایا کیونکر وہ سہ سکیں گے دوزخ کی آنچ (لو تیا)

ذَٰلِكَ بِأَنَّ اللَّهَ نَزَّلَ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ ط

یہ اس واسطے کہ اللہ نے کتاب آتاری سچی

یہ اس لئے کہ اسپر نازل کیا خدا نے اپنی کتاب محکم کو ساتھ حق کے (یعنی توریت)

وَإِنَّ الَّذِينَ اخْتَلَفُوا فِي الْكِتَابِ لَفِي شِقَاقٍ بَعِيدٍ ○

اور جنہوں نے کئی راہیں نکالیں کتاب میں وہ ضد میں رہیں دور پڑے ہیں

اور یہ جنہوں نے اسمیں بھی خلاف ڈالا وہ دور جا پڑے ہیں سرکش ہیں وہ زیادہ

لَيْسَ الْبِرَّ أَنْ تُوَلُّوا وُجُوهَكُمْ قِبَلَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ

نیکی یہی نہیں کہ منہ کرو اپنے مشرق کی طرف یا مغرب

نیکی نہیں یہ کوئی (مسلم نماز والو) مشرق ہو یا کہ مغرب تم اپنا منہ پھرالو

وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ

لیکن نیکی وہ ہے کہ جو کوئی ایمان لاوے اللہ پر اور پچھلے دن پر

بلکہ حقیقی نیکی اُن کی ہے (یہ ہیں بندے) اللہ و آخرت پر ایمان جو ہیں لائے

وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالْكِتٰبِ وَالنَّبِيّٖنَ

اور فرشتوں پر اور کتاب پر اور نبیوں پر

اسکے فرشتوں پر بھی اُس کے ملائکہ پر اُس کی کتاب پر بھی اور اسکے انبیاء پر

وَاٰتَى الْمَالَ عَلٰى حُبِّهٖ ذَوِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ

اور دیوے مال اسکی محبت پر ناتے والوں کو اور یتیموں کو اور محتاجوں کو اور راہ کے مسافر کو

اُس کی محبتوں میں دیں مال اقربا کو بیکس یتیموں کو بھی رہ گیر و بے نوا کو

وَالسَّآئِلِيْنَ وَفِي الرِّقَابِ وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ وَاٰتَى الزَّكٰوةَ

اور مانگنے والوں کو اور گردنیں چھڑانے میں اور کھڑی رکھے نماز اور ادا کرے زکوٰۃ

بخشے جو سائلوں کو اور گردنیں چھڑائے قائم کرے نمازیں پوری زکواۃ بھی دے

وَالْمُوْفُوْنَ بِعَهْدِهِمْ اِذَا عٰهَدُوْا

اور پورا کرنے والے اپنے اقرار کو

اقرار جب وہ کرلیں پورا ہوں کرنیوالے وعدے کے اپنے پورے اور بات کے ہوں سچے

وَالصّٰبِرِيْنَ فِي الْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ وَحِيْنَ الْبَاْسِ

اور صبر کرنے والے سختی میں اور تکلیف میں اور وقت لڑائی کے

اور صبر کرنے والے تنگی میں مفلسی میں کوہ دشوار بھی ہوں سختی لڑائی کی میں

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ

وہی لوگ ہیں جو سچے ہوئے اور وہی بچاؤ میں آئے

یہ ہی ہیں لوگ سچے اور یہی متقی ہیں یہ ہی ہیں خاص بندے اللہ کے ولی ہیں

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِي الْقَتْلٰى

اے ایمان والو حکم ہوا تم پر بدلا برابر مارے

اے دیندار بندو (مارے گئے جو مقتول) واجب کیا گیا ہے ان کا قصاص تم پر

الْحُرُّ بِالْحُرِّ وَالْعَبْدُ بِالْعَبْدِ

صاحب کے بدلے صاحب اور غلام کے بدلے غلام

آزاد کے عوض میں آزاد ہوگا فدیہ | بدلے غلام کے ہی قتل غلام زیبا

وَالْاُنْثٰى بِالْاُنْثٰى ؕ

اور عورت کے بدلے عورت

عورت کے بدلے عورت (یہ ہی معاوضہ ہے) | جو جان لے کسی کی اسکی یہی سزا ہے

فَمَنْ عُفِیَ لَهٗ مِنْ اَخِیْهِ شَیْءٌ

پھر جس کو معاف ہوا اس کے بھائی کی طرف سے کچھ ایک

پھر جو معاف کردے جزو قصاص کوئی | گھٹ سکتی ہے دیت مومن ہیں بھائی بھائی

فَاتِّبَاعٌۢ بِالْمَعْرُوْفِ وَاَدَآءٌ اِلَیْهِ بِاِحْسَانٍ ؕ

تو چاہیے مرضی پر چلنا موافق دستور کے اور پہچانا اسکو نیکی سے

قاتل ادائے احسان کے سے لئے ہو تیار | مقتول کی طرف سے نیکی کا پہلو مضمر

ذٰلِكَ تَخْفِیْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ؕ

یہ آسانی ہوئی تمہارے رب کی طرف سے اور مہربانی

یہ ہی تمہارے رب کی جانب سے خاص رحمت | (ظاہر ہے صاف اس سے آسانی اور سہولت)

فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ

پھر جو کوئی زیادتی کرے بعد اسکے

پھر اس کے بعد بھی کچھ جو زیادتی کریگا | کوئی چھوٹی مچھر ہو یا حد سے بڑھ چلے گا؟

فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِیْمٌ ۝

تو اس کو دکھ کی مار ہے

اس کے لئے یقیناً دکھ درد کی سزا ہے | ایسا عذاب ہوگا جو درد سے بھرا ہے

وَلَكُمْ فِی الْقِصَاصِ حَیٰوةٌ یّٰۤاُولِی الْاَلْبَابِ

اور تم کو قصاص میں زندگی ہے اے عقلمند و

حکم قصاص ہی میں ہے زندگی تمہاری | (خونریزی سے بچوگے) اے عقل کے پجاری!

لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ٥

شائد تم بچتے رہو

شاید کہ خوف کھاؤ طاعت گذار بنکر　　بن جاؤ متقی تم پرہیزگار بنکر

كُتِبَ عَلَيْكُمْ اِذَا حَضَرَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ

حکم ہوا تم پر جب حاضر ہو کسی کو تم میں سے موت

یہ بھی ہے تمپہ واجب خوب اس کو یاد رکھو　　تم میں سے جس کسی کی جب موت آ کھڑی ہو

اِنْ تَرَكَ خَيْرًا ۖ

اگر کچھ مال چھوڑے

ترکے میں مرنیوالا کچھ مال بھی جو چھوڑے　　(اس طرح سے ہو اُسکی تقسیم کے طریقے)

الْوَصِيَّةُ لِلْوَالِدَيْنِ وَالْاَقْرَبِيْنَ بِالْمَعْرُوْفِ

دلوادے ماں باپ کو اور ناتے والوں کو دستور سے

ماں، باپ اور رشتے کنبے کے ہم قرابت　　درجہ بدرجہ سبکو دینے کی ہو وصیت

حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِيْنَ ٥

ضرور ہے پرہیزگاروں کو

(تعمیل اسکی کرنی) حق متقین کا ہے　　ڈرتے ہیں جو خدا سے فرض اُنپہ کردیا ہے

فَمَنْ بَدَّلَهٗ بَعْدَ مَا سَمِعَهٗ

پھر جو کوئی اُسکو بدلے بعد اسکے کہ سن چکا

پھر جو کوئی وصیت سننے کے بعد بدلے　　(اسکو کسی سبب) وہ کچھ کا کچھ بنادے

فَاِنَّمَا اِثْمُهٗ عَلَى الَّذِيْنَ يُبَدِّلُوْنَهٗ

تو اُس کا گناہ انہیں پر جنہوں نے بدلا اُسکو

اسکا گناہ بیشک اُن کے ہی ذمہ ہوگا　　جن لوگوں نے وصیت کو سن سنا کے بدلا

اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ

بیشک اللہ ہے سنتا جانتا

بیشک خدائے برتر سنتا ہے جانتا ہے　　(سب اسکی ہو نظر میں کل اُسپہ آئینہ ہے)

فَمَنْ خَافَ مِنْ مُّوْصٍ جَنَفًا اَوْ اِثْمًا

پھر جو کوئی ڈرا لوانے والے کی طرفداری سے یا گناہ سے

ہاں صاحب وصیت سے جو کمتی کیا ہو؟ | حق تلفی یعنی جانبداری کا غلط ہوا ہو؟

فَاَصْلَحَ بَيْنَهُمْ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ

پھر ان میں صلح کرادے تو اسپر گناہ نہیں

اور وہ صلح کرادے آپس میں ملاکر | (تبدیلی وصیت) کا جرم کیا ہے اس پر؟

اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

البتہ اللہ بخشنے والا ہے مہربان

بیشک خدا تعالے بخشش میں بڑا | جو مہرباں بڑا ہے بیحد ہے رحم والا

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ

اے ایمان والو حکم ہوا تم پر روزے کا

اے دیندار بندو ایمان لانے والو | واجب کیا گیا ہے روزے کا رکھنا تمکو

كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ

جیسے حکم ہوا تھا تم سے اگلوں پر شاید تم پرہیزگار ہو جاؤ

جس طرح تم سے پہلے (قدیم قوموں) پر کیا گیا تھا | شاید کہ متقی ہو کچھ خوف ہو خدا کا

اَيَّامًا مَّعْدُوْدٰتٍ

کئی دن ہیں گنتی کے

(بالکل گنے چنے (دن) گنتی کے ہیں یہ روزے | (روزوں کا یہ مہینہ سب جانتے ہیں بندے

فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِيْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ

پھر جو کوئی تم میں بیمار ہو یا سفر میں

پھر تم میں سے جو کوئی بیمار ہو کہ ماندا؟ | یا ہو کوئی سفر میں جب آئے یہ مہینا

فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ

تو گنتی چاہیے اور دنوں سے

تو اور دن ملاکر گنتی کو پورا کرے | سارے دنوں میں کہ لے ناغہ ہوں جتنے روزے

وَعَلَى الَّذِينَ يُطِيقُونَهُ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِينٍ

اور جن کو طاقت ہے تو بدلا چاہیے ایک فقیر کا کھانا

جن میں نہوئے طاقت (فدیہ وہ یوں دلاویں) | ہر روزے کی عوض میں مسکین اک کھلاویں

فَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا فَهُوَ خَيْرٌ لَّهُ

پھر جو کوئی شوق سے کرے نیکی تو اسکو بہتر ہے

پھر جو کوئی خوشی سے نیکی کو زیادہ کردے | اسکے لئے ہی بہتر (نیکی کے نیک درجے)

وَأَنْ تَصُومُوا خَيْرٌ لَّكُمْ إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ

اور روزہ رکھو تو تمہارا بھلا ہے اگر تم سمجھ رکھتے ہو

ہر اعتبار سے ہے روزہ کا رکھنا بہتر | اے کاش جانتے تم جو علم ہے اسمیں مضمر

شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِي أُنْزِلَ فِيهِ الْقُرْآنُ

مہینہ رمضان کا جس میں نازل ہوا قرآن

رمضان کا مہینہ (وہ برکتوں بھرا ہے) | قرآن پاک جس میں نازل کیا گیا ہے

هُدًى لِّلنَّاسِ وَبَيِّنَاتٍ مِّنَ الْهُدَىٰ وَالْفُرْقَانِ

ہدایت واسطے لوگوں کے اور کھلی نشانیاں راہ کی اور فیصلہ

جتنے ہیں ابن آدم ان سب کا رہنما ہے | تمیز حق و باطل، کا صاف آئینہ ہے

فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ

پھر جو کوئی پاوے تم میں سے یہ مہینہ تو اسکو روزہ رکھے

پھر تم میں سے جو پائے جب لئے یہ مہینا | واجب ہوا اسکے اوپر روز دنکا اسکے رکھنا

وَمَنْ كَانَ مَرِيضًا أَوْ عَلَىٰ سَفَرٍ

اور جو کوئی ہو بیمار یا سفر میں

بیمار ہو جو کوئی یا ہو مریض ماندا | یا ہو کوئی سفر میں (جب آئے یہ مہینا)

فَعِدَّةٌ مِّنْ أَيَّامٍ أُخَرَ

تو گنتی چاہیے اور دنوں سے

تو اور دن ملا کر گنتی کو پورا کرلے | (سارے دنوں میں کہ نے ناغہ ہوں جتنے روزے

يُرِيدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيدُ بِكُمُ الْعُسْرَ

اللہ چاہتا ہے تم سے آسانی اور نہیں چاہتا تم پر مشکل

اللہ پاک تم پر آسانی چاہتا ہے | سختی نہیں گوارا سختی نہیں روا ہے

وَلِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ

اور اس واسطے کہ پوری کرو گنتی

مقصود یہ ہے اس کا گنتی کو پورا کرلو | (روزوں کا قرض جو ہو پورا اسے چکادو)

وَلِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ عَلٰى مَا هَدٰىكُمْ

اور بڑائی کرو اللہ کی اس پر کہ تمکو راہ بتائی

تاکہ دکھائی تمکو جو سیدھی راہ تم نے | اللہ کی بڑائی کرتے رہو اسی پہ

وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ

اور شاید تم احسان مانو

شاید کہ شکر مانو (بن جاؤ خاص بندے) | احسان مانو اسکا پرہیزگار بنکے

وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ

اور جب تجھ سے پوچھیں بندے میرے مجھ کو تو میں نزدیک ہوں

جب پوچھیں میرے بندے تجھ سے میری بابت | تم کہدو میں تو ان سے نزدیک ہوں (نہایت)

اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ

پہنچتا ہوں پکارتے کی پکار کو

جب بھی کوئی پکارے شوق سے دعا کرے جو ہم | میں ہوں قبول کرتا (دل سے دعا بھی تو ہو)

فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِيْ وَلْيُؤْمِنُوْا بِيْ لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ

جس وقت مجھکو پکارتا ہے تو چاہیے حکم مانیں میرا اور یقین لاویں مجھپر شاید کہ راہ پر آویں

بس انکو ہی یہ لازم وہ حکم میرا مانیں | ایمان لائیں مجھ پر (اور راہ راست جائیں)

اُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ الرَّفَثُ اِلٰى نِسَآئِكُمْ

حلال ہوا تمکو روزے کی رات میں بے پردہ ہونا اپنی عورتوں سے

روزوں کی راتیں ہمنے کردیں حلال تمپر | پاس اپنی بیبیوں کے جاسکتے ہو (برابر)

هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَأَنتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ

وہ پوشاک ہیں تمہاری اور تم پوشاک ہو اُن کی

پوشاک وہ تمہاری تم ہو لباس انکا ہو دونو چولی دامن آپسمیں تم (سراپا)

عَلِمَ اللَّهُ أَنَّكُمْ كُنتُمْ تَخْتَانُونَ أَنفُسَكُمْ

اللہ نے معلوم کیا تم اپنی چوری کرتے تھے

اللہ جانتا ہے چوری چھپے کی فطرت نفسوں سے اپنے تم کرتے تھے خیانت

فَتَابَ عَلَيْكُمْ وَعَفَا عَنكُمْ

سو معاف کیا تم کو اور درگذر کی تم سے

بس اُسنے تمکو بخشا توبہ قبول کرلی درگذرا دہ خطا سے (یہ رحمت ہی اسکی)

فَالْآنَ بَاشِرُوهُنَّ وَابْتَغُوا مَا كَتَبَ اللَّهُ لَكُمْ

پھر اب ملو اُن سے اور چاہو جو لکھدیا اللہ نے تم کو

اب اُنسے بے تکلف ہم بستری کرو تم اور جو نتیجہ اُسکا اللہ دے وہ لو تم

وَكُلُوا وَاشْرَبُوا حَتَّىٰ يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْأَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْأَسْوَدِ مِنَ

اور کھاؤ اور پیو جبتک کہ صاف نظر آوے تمکو دھاری سفید جدی دھاری سیاہ سے

کھاؤ پیو یہاں تک جو صبح کا سپیدا شب کی سیاہ دھاری سے دیکھ لو علیحدہ

ثُمَّ أَتِمُّوا الصِّيَامَ إِلَى اللَّيْلِ

پھر پورا کرو روزہ رات تک

پھر ابتدائے شب تک روزہ تمام کرلو (یعنی کہ منہ اندھیرے سے پوری تمام کرلو)

وَلَا تُبَاشِرُوهُنَّ وَأَنتُمْ عَاكِفُونَ فِي الْمَسَاجِدِ

اور نہ لگو اُن سے جب اعتکاف میں بیٹھے ہو مسجدوں میں

اور ہاں جو مسجدوں میں تم اعتکاف میں ہو تو شب کو بھی تم اُن سے قربت نہ کرنا (دیکھو)

تِلْكَ حُدُودُ اللَّهِ فَلَا تَقْرَبُوهَا

یہ حدیں باندھی ہیں اللہ کی سو اُن کے نزدیک نہ جاؤ

یہ ہیں حدیں خدا کی باندھی ہوئی (سنبھلنا) اُن کی مخالفت کے تم پاس مت پھٹکنا

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ اٰيٰتِهٖ لِلنَّاسِ

اس طرح بیان کرتا ہے اللہ اپنی آیتیں لوگوں کو

اپنی نشانیوں کو یوں ہی وہ حق تعالیٰ انسانوں کے لئے ہر دواضح بیان کرتا

لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ ○

شاید وہ بچتے رہیں

تاکہ ہو متقی تم ہو نیکو کار بندے پرہیزگار بن کر شاید ڈرو خدا سے

وَلَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ وَتُدْلُوْا بِهَآ اِلَى الْحُكَّامِ

اور نہ کھاؤ مال ایک دوسرے کے آپس میں ناحق اور نہ پہنچاؤ انکو حاکموں تک

تم ایک دوسرے کا مت کھاؤ مال ناحق حکام تک پہنچا کر کیوں بنتے ہو حبق ( ؟ )

لِتَاْكُلُوْا فَرِيْقًا مِّنْ اَمْوَالِ النَّاسِ بِالْاِثْمِ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ

کہ کھا جاؤ کاٹ کر لوگوں کے مال میں سے مارے گناہ کے اور تمکو معلوم ہے

تاکہ فریب فن سے جسکا ہے علم تم کو لوگوں کے مال میں سے ناحق جو بادچھ لو

يَسْــَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَهِلَّةِ ۭ قُلْ هِىَ مَوَاقِيْتُ لِلنَّاسِ وَالْحَجِّ ۭ

تجھ سے پوچھتے ہیں چاند کا نیا نکلنا تو کہہ کہ یہ وقت ٹھیرے ہیں واسطے لوگوں کے اور واسطے حج کے

جو لوگ پوچھتے ہیں چاند ونکی بارے میں (تو) اوقات ہیں وہ حج کے اور لوگونکے یہ کہدو

وَلَيْسَ الْبِرُّ بِاَنْ تَاْتُوا الْبُيُوْتَ مِنْ ظُهُوْرِهَا

اور نیکی یہ نہیں کہ گھروں میں آؤ چھت پر سے

یہ بھی ہے کوئی نیکی (قربان ہیں اسکے) آتے ہو تم گھروں میں پچھواڑے کی طرف سے؟

وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنِ اتَّقٰى ۚ وَاْتُوا الْبُيُوْتَ مِنْ اَبْوَابِهَا

اور لیکن نیکی وہی جو کوئی بچتا رہے اور گھروں میں آئے دروازوں سے

لیکن ہے اسکی نیکی پرہیزگار جو ہے اپنے گھروں میں آؤ دروازوں کی طرف سے

وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ○

اور اللہ سے ڈرتے رہو شاید تم مراد کو پہنچو

اور تم ڈرو خدا سے تاکہ فلاح پاؤ (تاکہ مراد پاؤ اور راہ راست جاؤ)

وَقَاتِلُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ الَّذِينَ يُقَاتِلُونَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوا

اور لڑو اللہ کی راہ میں اُن سے جو لڑتے ہیں تم سے اور زیادتی مت کرو

تم سے لڑیں جو کافر راہ خدا میں۔ لڑنا پر زیادتی نہ کرنا حد سے سوا نہ بڑھنا

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ ٥

اللہ نہیں چاہتا زیادتی والوں کو

ناخوش ہے حق تعالیٰ جو زیادتی ہیں کرتے (ہیں ناپسند) اسکو ہر زیادتی کے حملے)

وَاقْتُلُوهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوهُمْ وَأَخْرِجُوهُمْ مِنْ حَيْثُ أَخْرَجُوكُمْ

اور مارو ان کو جس جگہ پاؤ اور نکالدو انکو جہاں سے اُنھوں نے تمکو نکالا

پاؤ اُنہیں جہاں تم فی الفور قتل کردو! جیسے تمہیں نکالا تم بھی اُنہیں نکالو

وَالْفِتْنَةُ أَشَدُّ مِنَ الْقَتْلِ

اور دین سے بچانا مارنے سے زیادہ ہے

فتنہ فساد تو ہے خونریزی سے بھی بڑھکر (کوئی گنہ نہیں ہے اس فتنہ کے برابر

وَلَا تُقَاتِلُوهُمْ عِنْدَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ حَتّٰى يُقَاتِلُوكُمْ فِيهِ

اور نہ لڑو اُن سے مسجد الحرام پاس جبتک وہ نہ لڑیں تم سے اُس جگہ

کعبہ کے پاس ان سے تم بھولکر نہ لڑنا جبتک نہ لڑ پڑیں وہ تم تو کبھی ہی کرنا

فَإِنْ قَاتَلُوكُمْ فَاقْتُلُوهُمْ

پھر اگر وہ لڑیں تو ان کو مارو

پھر۔ لڑ پڑیں اگروہ اِس بہانے تو خوب مارو (جب پہل ہوا اُدھر سے۔ جڑ پیڑ سے مٹادو)

كَذٰلِكَ جَزَاءُ الْكَافِرِينَ ٥

یہی سزا ہے منکروں کی

ہاں۔ ایسے کافروں کی بیشک یہی سزا ہے (جو ایسے بے ادب ہوں اُنکا یہی صلا ہے؟)

فَإِنِ انْتَهَوْا فَإِنَّ اللّٰهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ ٥

پھر اگر وہ باز آویں تو اللہ بخشنے والا مہربان ہے

باز آئیں پھر اگروہ اللہ بخشدے گا (بخشش کا وہ دھنی ہے بیحد ہے رحم والا

وَقٰتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ لِلّٰهِ ؕ

لڑو اُن سے جب تک نہ باقی رہے فساد اور حکم رہے اللہ کا

ان سے لڑو یہاں تک ہوجائے پاک فتنہ | باقی رہے جہاں میں اک دین بس خدا کا

فَاِنِ انْتَهَوْا فَلَا عُدْوَانَ اِلَّا عَلَى الظّٰلِمِيْنَ ۝

پھر اگر وہ باز آویں تو زیادتی نہیں مگر بے انصافوں پر

باز آئیں پھر اگر وہ پھر زیادتی نہ کرنا | مخصوص زیادتی تو حصہ ہے ظالموں کا

اَلشَّهْرُ الْحَرَامُ بِالشَّهْرِ الْحَرَامِ وَالْحُرُمٰتُ قِصَاصٌ ؕ

حرمت کا مہینہ مقابل حرمت کے مہینے کے اور ادب رکھنے میں بدلا ہے

ہیں محترم مہینوں کے محترم مہینے | چیزیں جو محترم ہیں انکا ہی ہے بدلے

فَمَنِ اعْتَدٰى عَلَيْكُمْ فَاعْتَدُوْا عَلَيْهِ بِمِثْلِ مَا اعْتَدٰى عَلَيْكُمْ ۠

پھر جس نے تم پر زیادتی کی تم اُس پر زیادتی کرو جیسے اس نے زیادتی کی تم پر

تم پر جو زیادتی ہو تم بھی کرو (برابر) | جیسی کہ زیادتی کی اُس نے تمہارے اوپر

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُتَّقِيْنَ ۝

اور ڈرتے رہو اللہ سے اور جان رکھو کہ اللہ ساتھ ہے پرہیزگاروں کے

ڈرتے رہو خدا سے یہ بات جانے بوجھے | بیشک خدا تعالٰی ہے ساتھ متقیں کے

وَاَنْفِقُوْا فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَلَا تُلْقُوْا بِاَيْدِيْكُمْ اِلَى التَّهْلُكَةِ ۛ

اور خرچ کرو اللہ کی راہ میں اور نہ ڈالو اپنی جان کو ہلاکت میں

بخشو خدا کے رستے (یہ چیز ہے سخاوت) | لیکن نہ اپنے ہاتھوں انجام ہو ہلاکت

وَاَحْسِنُوْا اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ۝

اور نیکی کرو اللہ چاہتا ہے نیکی والوں کو

نیکی کرو ہمیشہ احسان کرتے رہنا | بیشک خدا تعالٰی ہے دوست محسنوں کا

وَاَتِمُّوا الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ لِلّٰهِ ؕ

اور پورا کرو حج اور عمرہ اللہ کے واسطے

پورا کرو خدا کی خاطر سے حج و عمرہ | (ہر سانس دھیان رکھو خوشنودی خدا کا

فَاِنْ اُحْصِرْتُمْ فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ

پھر اگر تم روکے گئے تو جو میسر ہو قربانی بھیجو

گھر جاؤ پھر اگر تم ہو کوئی روک پیدا — قربانی کچھہ دلا دو، جو ہوسکے مہیا

وَلَا تَحْلِقُوا رُءُوسَكُمْ حَتّٰى يَبْلُغَ الْهَدْيُ مَحِلَّهٗ

اور حجامت نہ کرو سر کی جبتک پہنچ نہ چکے قربانی اپنے ٹھکانے

منڈواؤ تم سر ذرا اسوقت تک اپنے — قربانی جب تلک کہ اپنی جگہ نہ پہنچے

فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِيْضًا اَوْ بِهٖٓ اَذًى مِّنْ رَّاْسِهٖ

پھر جو کوئی تم میں سے مریض ہو یا دکھ دیا اُسکے سرنے

پھر تم میں سے جو کوئی بیمار رہو کہ یا ندا؟ — کچھہ اور دکھ ہو اُسکو یا درد سر ہو پیدا

فَفِدْيَةٌ مِّنْ صِيَامٍ اَوْ صَدَقَةٍ اَوْ نُسُكٍ

تو بدلا دیوے روزے یا خیرات یا ذبح کرنا

بدلہ ہیں اُسکا روزے خیرات یا ہو فدیہ — (جو ہوسکے میسر بالوں کا دید و صدقہ)

فَاِذَآ اَمِنْتُمْ فَمَنْ تَمَتَّعَ بِالْعُمْرَةِ اِلَى الْحَجِّ فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ

پھر جب تمکو خاطر جمع ہو تو جو کوئی فائدہ لیوے عمرہ ملا کر حج کیا تو جو میسر ہو قربانی بھیجا دو

خاطر جمع ہو جب پھر (خدشے سے امن پائے) — حج سے ملاکے عمرہ جو فائدہ اُٹھائے

جو جسکو ہو میسر قربانی پھر وہ دیدے — (حکم خدا کو پھر وہ اس طرح سے بجائے)

فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ فِى الْحَجِّ

پھر جس کو پیدا نہ ہو تو روزہ تین دن کا حج کے وقت میں

اور جو ہو یہاں تک بالکل کچھہ بھی نہ ہوئے پلّے — ایام حج میں رکھ لے وہ تین دن کے روزے

وَسَبْعَةٍ اِذَا رَجَعْتُمْ ۭ تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ

اور دن جب پھر کر جاؤ یہ دس ہوئے پورے

اور سات واپسی پر جب لوٹ پھر کے آئے — یہ ٹانکا لونگ دس ہیں کل دس ہوئے یہ روزے

ذٰلِكَ لِمَنْ لَّمْ يَكُنْ اَھْلُهٗ حَاضِرِي الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ

یہ اُسکو ہے جس کے گھر والے نہ ہوں رہتے مسجد حرام میں

اسکے لئے ہے لیکن (یہ حکم) اسکی خاطر — اہل و عیال جسکے مکے میں ہوں نہ حاضر

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ

اور ڈرتے رہو اللہ سے اور جان رکھو کہ اللہ کا عذاب سخت ہے

ڈرتے رہو خدا سے دل میں ہی یہ دھڑکا | ہے سخت عذاب اسکا - اسکا عذاب توبا!

اَلْحَجُّ اَشْهُرٌ مَّعْلُوْمٰتٌ ۚ فَمَنْ فَرَضَ فِيْهِنَّ الْحَجَّ

حج کے لیے مہینے ہیں معلوم پھر جس نے لازم کرلیا انمیں حج

حج کے تو ہیں مہینے کچھ سب پہ ہیں ظاہر | انمیں جو حج بجائے اللہ میاں کی خاطر

فَلَا رَفَثَ وَلَا فُسُوْقَ وَلَا جِدَالَ فِي الْحَجِّ

تو بے پردہ ہونا نہیں عورت سے اور نہ گناہ کرنا نہ جھگڑا کرنا عورت سے

ایام حج میں اسکو قدغن مباشرت ہے | فسق و فجور جھگڑا سب کی ممانعت ہے

وَمَا تَفْعَلُوْا مِنْ خَيْرٍ يَّعْلَمْهُ اللّٰهُ

اور جو کچھ تم کروگے نیکی اللہ کو معلوم ہوگی

ہاں نیکی جو کروگے اللہ جان لیگا | تم نے کیا ارادہ اور تم نے اسکو بوجھا

وَتَزَوَّدُوْا فَاِنَّ خَيْرَ الزَّادِ التَّقْوٰى

اور خرچ راہ لیا کرو کہ خرچ راہ میں بہتر ہے گناہ سے بچنا

ہاں زادِ راہ لے لو (توشے کا ہی ہے سہارا | دراصل سب سے بہتر، ہے زادِ راہ تقوے

وَاتَّقُوْنِ يٰٓاُولِي الْاَلْبَابِ

اور مجھ سے ڈرتے رہو اے عقلمندو

اے عقل والو مجھ سے ڈرتے رہو ہمیشہ | (ڈرتے ہیں جو خدا سے انکا ہی پار بیڑا)

لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَبْتَغُوْا فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكُمْ

کچھ گناہ نہیں تم پر کہ تلاش کرو فضل اپنے رب کا

(حج کے شمول ہی میں) یہ کچھ نہیں برائی | چاہو جو اپنے رب سے تم فضل و خیر و خوبی

فَاِذَآ اَفَضْتُمْ مِّنْ عَرَفٰتٍ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ

پھر لوٹ کر چلو عرفات سے تو یاد کرو اللہ کو نزدیک مشعر الحرام کے

جب سعی کر کے (لوگو؟) عرفات سے پھرو تم | مشعر کے پاس آکر یاد خدا کرو تم

وَاذْكُرُوهُ كَمَا هَدٰىكُمْ

اور اسکو یاد کرو جس طرح تمکو سکھایا

اور اسکی یاد کا بھی ہے بس وہی طریقا | جس طرح ہے کہ اس نے تم سبکو ہے بتایا

وَاِنْ كُنْتُمْ مِّنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ الضَّآلِّيْنَ ۝

اور تم تھے اس سے پہلے راہ بھولے

(حالانکہ) اس سے پہلے گمراہ ہوئیں تھے تمتو | (یہ اسکا ہی کرم ہے جو سیدھی راہ پر ہو)

ثُمَّ اَفِيْضُوْا مِنْ حَيْثُ اَفَاضَ النَّاسُ

پھر طواف کو چلو جہاں سے سب لوگ چلیں

عرفات سے چلو جب تو آؤ اس طرف سے | لوگ آئیں جسطرف سے ساتھ آدم بھی انکے

وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

اور گناہ بخشواؤ اللہ سے اللہ ہی بخشنے والا ہے

بخشش طلب کرو تم ہو مغفرت کے جویا | اللہ پاک بیشک بیحد ہے رحم والا

فَاِذَا قَضَيْتُمْ مَّنَاسِكَكُمْ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ

پھر جب پورے کر چکو اپنے حج کے کام تو یاد کرو اللہ کو

پھر جب تمام کر لو ارکان حج کو اپنے | یاد خدا کرو تم اور وہ بھی اس طرح سے

كَذِكْرِكُمْ اٰبَآءَكُمْ اَوْ اَشَدَّ ذِكْرًا ۭ

جیسے یاد کرتے تھے اپنے باپ اور دادوں کو بلکہ اس سے زیادہ یاد

جیسے کہ باپ دادا کا ذکر کرتے ہو تم | بلکہ کچھ اس سے بڑھ کر مشغول حق رہو تم

فَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا

پھر کوئی آدمی کہتا ہے اے رب ہمارے دے ہمکو دنیا میں بھی

لوگوں میں ایسے بھی ہیں جو اس طرح ہیں کہتے | اے رب ہمارے ہمکو دنیا کی بہتری دے

وَمَا لَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ۝

اور اس کو آخرت میں کچھ حصہ نہیں

کیا کام آخرت سے دنیا کے ہو رہے جو لوگ بھی | ہاں ان آخرت میں انکا حصہ نہیں ہے کوئی

وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّقُوْلُ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِى الدُّنْيَا

اور کوئی اُن میں کہتا ہے اے رب ہمارے دے ہم کو دُنیا میں

اور بعض اُن میں وہ ہیں جو اس طرح ہیں کہتے اے رب ہمارے ہمکو دُنیا کی بہتری دے

حَسَنَةً وَّفِى الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۝

خوبی اور آخرت میں خوبی اور بچا ہم کو دوزخ کے عذاب سے

اور آخرت میں بھی دے تو ہمکو خیر و خوبی ہمکو عذاب دوزخ سے بھی بچا الٰہی

اُولٰٓئِكَ لَهُمْ نَصِيْبٌ مِّمَّا كَسَبُوْا ۭ

اُنہیں ہے کچھ حصہ اپنی کمائی سے

یہ ہی ہیں وہ کہ جنکا ہے آخرت میں حصہ جیسا عمل کیا ہے پھل پائینگے وہ اُسکا

وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝

اور اللہ جلد لیتا ہے حساب

قادر ہے مقتدر ہے بیشک وہ رب اعلیٰ اُن سے پلک جھپکتے میں وہ حساب لیگا

وَاذْكُرُوا اللّٰهَ فِىْٓ اَيَّامٍ مَّعْدُوْدٰتٍ ۭ

اور یاد کرو اللہ کو کئی دن گنتی کے

ان گنتی کے دِنوں میں یادِ خدا کرو تم مخصوص حج کے دن ہیں مشغول حق ہو تم

فَمَنْ تَعَجَّلَ فِىْ يَوْمَيْنِ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ۚ

پھر جو کوئی جلدی چلا گیا دو دن میں اُس پر نہیں گناہ

پھر جو کہ دو ہی دن میں چلتا بنے منیٰ سے اُس پر گنہ نہیں کچھ ٹھہرے وہ یا نہ ٹھہرے

وَمَنْ تَاَخَّرَ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ۙ

اور جو کوئی رہ گیا اُس پر نہیں گناہ

اور دیر تک جو ٹھہرے نزدیک وہ بھی ناہ(؟) نہیں مضائقہ کیا ہو دیر یا سویرا ؟

لِمَنِ اتَّقٰى ۭ

جو کوئی ڈرتا ہے

یہ ہے رعایت اسکو ڈرتا ہی جو خدا سے (آسانیاں ہیں اسکو پرہیزگار جو ہی)

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّكُمْ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ۝

اور ڈرتے رہو اللہ سے اور جان رکھو کہ تم اسی پاس جمع ہو گے

ڈرتے رہو خدا سے یہ بات جانے رہو کہ اسکے حضور میں تم حاضر ضرور ہو گے

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يُّعْجِبُكَ قَوْلُهٗ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

اور بعضا آدمی ہے کہ خوش آوے تجھکو بات اسکی دنیا کی زندگی میں

انسانوں میں سے بعضا ایسا ہے ایک بندہ تمکو پسند تر ہے دنیا میں قول جس کا

وَيُشْهِدُ اللّٰهَ عَلٰي مَا فِيْ قَلْبِهٖ

اور گواہ پکڑتا ہے اللہ کو اپنے دل کی بات پر

جو کچھ ہے اسکے دل میں فتنہ فساد برپا اللہ کو اسی پر ہے وہ گواہ لاتا

وَهُوَ اَلَدُّ الْخِصَامِ ۝

اور وہ سخت جھگڑالو ہے

حالانکہ وہ ہے دشمن سب سے بڑا تمہارا سب سے زیادہ ظالم جھگڑالو ہی غضب کا

وَاِذَا تَوَلّٰى سَعٰى فِي الْاَرْضِ لِيُفْسِدَ فِيْهَا

اور جب پیٹھ پھیرے دوڑتا پھرے ملک میں کہ اس میں ویرانی کرے

جب پیٹھ پھیرتا ہے کوشش میں ہی کرتا سب ملک کو ڈھونڈھ مارے کردے فساد برپا

وَيُهْلِكَ الْحَرْثَ وَالنَّسْلَ

اور ہلاک کرے کھیتیاں اور جانیں

انسان اور زراعت سبکو تباہ کردے برباد نسل کردے سبکو مٹا کے دھردے

وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْفَسَادَ ۝

اور اللہ خوش نہیں رکھتا فساد کرنا

اللہ کو ذرا بھی جھگڑا نہیں ہے بھاتا ہے ناپسند اسکو فتنہ فساد کرنا

وَاِذَا قِيْلَ لَهُ اتَّقِ اللّٰهَ اَخَذَتْهُ الْعِزَّةُ بِالْاِثْمِ

اور جب کہے اللہ سے ڈر تو کھینچ لادے اسکو غرور گناہ پر

اور جب کہا ہے اس سے (ظالم) خدا سے تو ڈر تو ہیکڑی گناہوں کی چھا گئی ہے اسپر

فَحَسْبُهٗ جَهَنَّمُ ۭ وَلَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝

پھر بس ہے اُس کو دوزخ اور بڑی تیاری ہے

(اِس درجہ لعنتی) تو دوزخ ہی کا ہے ٹھکانا اور وہ بری جگہ ہے بجد بُرا ٹھکانا

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْرِيْ نَفْسَهُ ابْتِغَاۗءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ

اور کوئی آدمی بیچتا ہے اپنی جان کو تلاش کرتا خوشی اللہ

انسانوں میں سے (بیشک) ایک ایسا ہی فالہ جو جان بیچتا ہی اللہ کی رضا پر

وَاللّٰهُ رَءُوْفٌۢ بِالْعِبَادِ ۝

اور اللہ شفقت رکھتا ہے بندوں پر

اللہ تو بہت ہی بندونپہ مہربان ہی شفقت ہی اسکی سب پر کُل کا نگہبان ہی

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا ادْخُلُوْا فِي السِّلْمِ كَاۗفَّةً

اے ایمان والو داخل ہو مسلمانی میں پورے

اے دیندارو (اپنی تعداد کو بڑھاو) سب مل کے پورے پورے اسلام میں تم آؤ

وَلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ۭ

اور مت چلو قدموں پر شیطان کے

شیطان کے قدم پر لیکن قدم نہ رکھنا (اُسکی روش بری ہی تم پیروی نہ کرنا)

اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝

وہ تمہارا صریح دشمن ہے

بیشک تمہارا دشمن ہے وہ کھلا کھلایا (اس سے بچاؤ خود کو ہشیار اُس سے رہنا)

فَاِنْ زَلَلْتُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَا جَاۗءَتْكُمُ الْبَيِّنٰتُ

پھر اگر ڈگنے لگو بعد اسکے کہ پہنچے تمکو صاف حکم

پھر بھی کرو جو لغزش پھر بھی جو کھاؤ ٹھوکر بعد اُسکے آچکی جب واضح دلیلیں تم پر

فَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝

تو جان رکھو کہ اللہ زبردست ہے حکمت والا ہے

تو یہ سمجھہ لو وہ رب معدن ہی حکمتوں کا قوت بڑی ہی اسکی مجموعہ طاقتوں کا

هَلۡ يَنۡظُرُوۡنَ اِلَّاۤ اَنۡ يَّاۡتِيَهُمُ اللّٰهُ فِىۡ ظُلَلٍ مِّنَ الۡغَمَامِ

کیا لوگ یہی انتظار رکھتے ہیں کہ آوے اُنپر اللہ ابر کے سائبانوں میں

کیا اسکے منتظر ہیں وہ زعم میں جیسا ہیں ان کے | سائے میں بادلوں کے اللہ اُن تک آئے

وَالۡمَلٰٓـئِکَةُ وَقُضِىَ الۡاَمۡرُ

اور فرشتے اور فیصل ہو دے کام

اور سب فرشتے اسکے بن جائیں اک پرا سا | آجائے پھر قیامت چک جائے سارا قصہ

وَاِلَى اللّٰهِ تُرۡجَعُ الۡاُمُوۡرُ

اور اللہ ہی کی طرف رجوع ہیں سب کام

حالانکہ کام سارے ہیں منتہی خدا تک | ہی بازگشت انکی اُس پاک کبریا تک

سَلۡ بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ کَمۡ اٰتَيۡنٰهُمۡ مِّنۡ اٰيَةٍ ۢ بَيِّنَةٍ

پوچھ بنی اسرائیل سے کتنی ہم نے دیں آیتیں اُن کو واضح

موسائیوں سے پوچھو تم پوچھ کر تو دیکھو | کیا کیا نشانیاں دیں روشن نہ ہم نے اُن کو

وَمَنۡ يُّبَدِّلۡ نِعۡمَةَ اللّٰهِ مِنۡۢ بَعۡدِ مَا جَآءَتۡهُ

اور جو کوئی بدل ڈالے اللہ کی نعمت بعد اسکے کہ پہنچ چکی تھی اسکو

پھر جو کوئی ہو ایسا جو نعمت خدا کے | آنے کے بعد اُسکو وہ کچھ کا کچھ بدل دے

فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِيۡدُ الۡعِقَابِ

تو اللہ کی مار سخت ہے

تو تو - خدا کا غصہ پھر سخت ہی غضب کا | (پھر اسکی مار - ہی ہے اُسکا عذاب تو با)

زُيِّنَ لِلَّذِيۡنَ كَفَرُوا الۡحَيٰوةُ الدُّنۡيَا

ریجھا یا ہے منکروں کو دنیا کی زندگی پر

کفار کی نظر میں تو زندگی دنیا | بڑھ چڑھ کے ہے دکھائی زینت کدہ ہے گویا

وَيَسۡخَرُوۡنَ مِنَ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا

اور ہنستے ہیں ایمان والوں سے

اور مومنوں کے اوپر ٹھٹھے اڑاتے ہیں وہ | اور خود اپنی فوقیت پر اتراتے جاتے ہیں وہ

وَالَّذِيْنَ اتَّقَوْا فَوْقَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

اور پرہیزگار اُن سے اوپر ہوں گے قیامت کے دن

حالانکہ متقی ہیں در اصل اُن سے بہتر | فوقیت انکو ہوگی اُن پر بروزِ محشر

وَاللّٰهُ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَاۗءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ

اور اللہ روزی دیوے جسکو چاہے بیشمار

اللہ تعالےٰ بیشک، روزی رساں ہے سبکا | وہ چاہتا ہے جس کو بےحساب دیتا

كَانَ النَّاسُ اُمَّةً وَّاحِدَةً

ہے لوگوں کا دین ایک

تھے ابتدا میں یکساں لوگونکی ایک ہی ذات | سب کا تھا دین واحد سب کی تھی ایک حالت)

فَبَعَثَ اللّٰهُ النَّبِيّٖنَ مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ

پھر بھیجے اللہ نے نبی خوشی اور ڈر سنانے

(جب بکھرے وہ) تو رب نے پیہم رسل بھیجے | خوش خبری دینے والے حق سے ڈرانے والے

وَاَنْزَلَ مَعَهُمُ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ

اور اتاری اُن کے ساتھ کتاب سچی

لِيَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ فِيْمَا اخْتَلَفُوْا فِيْهِ

کہ فیصلہ کرے لوگوں میں جس بات پر کہ جھگڑا کریں

پھر اُن کے ساتھ اتاری سچی کتاب جینے | تاکہ چکا دیں جھگڑا جسمیں تھے وہ جھگڑتے

وَمَا اخْتَلَفَ فِيْهِ اِلَّا الَّذِيْنَ اُوْتُوْهُ

اور کتاب میں جھگڑا ڈالا نہیں مگر انھوں نے جن کو ملی تھی

اور اختلاف جو تھا وہ تھا انہیں کا شوشا | جنکو کتاب دی تھی جھگڑا انہوں نے ڈالا

مِنْۢ بَعْدِ مَا جَاۗءَتْهُمُ الْبَيِّنٰتُ بَغْيًۢا بَيْنَهُمْ

بعد اس کے کہ اُن کے پاس پہنچ چکا حکم آپس کی ضد سے

آپس کی ضد سے ڈالیں اُن بنکے پھر کرسی | احکام آئے پیچھے کرنے لگے دلیلیں

فَهَدَى اللّٰهُ الَّذِينَ آمَنُوا لِمَا اخْتَلَفُوا فِيهِ

پھر اب راہ دی اللہ نے ایمان والوں کو اس سچی بات کی جس میں جھگڑ رہے تھے

اللہ نے پھر ان کو وہ راہِ حق دکھا دی جس میں جھگڑ رہے تھے وہ حجت ہی نبٹا دی

مِنَ الْحَقِّ بِإِذْنِهِ

اپنے حکم سے

یہ حکم تھا اسی کا (اسکا ہی تھا اشارا) سب اختلاف نبٹے پھر مل گئے دوبارا

وَاللّٰهُ يَهْدِي مَنْ يَشَاءُ إِلَىٰ صِرَاطٍ مُسْتَقِيمٍ

اور اللہ جس کو چاہے چلائے سیدھی راہ

اللہ جس کو چاہے لیجائے سیدھے رستے (افضال ہیں یہ اسکے جو راہ راست بخشے)

أَمْ حَسِبْتُمْ أَنْ تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ

کیا تم کو خیال ہے کہ جنت میں چلے جاؤ گے

کیا زعم ہے یہ تمکو جنت میں جا رہو گے (اچھے عمل کیے بن تم اسکو لے ہی لو گے؟)

وَلَمَّا يَأْتِكُمْ مَثَلُ الَّذِينَ خَلَوْا مِنْ قَبْلِكُمْ

اور ابھی تم پر آئے نہیں احوال اُنکے جو آگے ہو چکے تم سے

(حالانکہ) تم پہ اب تک ویسی نہیں پڑی ہے جو تم سے پہلے لوگوں کے دم پر آبنی ہے

مَسَّتْهُمُ الْبَأْسَاءُ وَالضَّرَّاءُ وَزُلْزِلُوا

پہنچی ان کو سختی اور تکلیف اور جھڑ جھڑائے گئے

افلاس اُن پہ چھایا تکلیفیں بھی اُٹھائیں انکو ہلا ہی مارا (غم کی گھٹائیں چھائیں)

حَتَّىٰ يَقُولَ الرَّسُولُ وَالَّذِينَ آمَنُوا مَعَهُ

یہاں تک کہ کہنے لگا رسول اور جو اس کے ساتھ ایمان لائے

حتٰی کہ خود پیمبر اور اُنکے ساتھ والے ایمان دار جو تھے یکلخت چیخ اُٹھے

مَتَىٰ نَصْرُ اللّٰهِ

کب آوے گی مدد اللہ کی

اللہ کی مدد وہ کب آئے گی خدایا (یا اللہ اک کبریا نے جس کا کیا تھا وعدہ)

أَلَآ إِنَّ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِيبٌ

سن رکھو مدد اللہ کی نزدیک ہے

بس لو مدد خدا کی اب آ لی کہ آئی (اب وقت آ لگا ہے پہنچی سی تو ہائی)

يَسْـَٔلُونَكَ مَاذَا يُنفِقُونَ

تجھ سے پوچھتے ہیں کیا چیز خرچ کریں

جو تم سے پوچھتے ہیں، کیا راہ حق میں خرچیں (کیا دیں خدا کے رستے؟ کیا اسکی ہیں سبیلیں؟)

قُلْ مَآ أَنفَقْتُم مِّنْ خَيْرٍ فَلِلْوَالِدَيْنِ وَالْأَقْرَبِينَ

تو کہہ جو چیز خرچ کرو فائدے کی جو ماں باپ کو اور نزدیک ناطے والوں کو

کہدو کہ مال ہیں ہو۔ تقسیم اس طرح سی ماں، باپ (سب سے پہلے) پھر رشتے کنبے والے

وَالْيَتَٰمَىٰ وَالْمَسَٰكِينِ وَابْنِ السَّبِيلِ

اور یتیموں کو اور محتاجوں کو اور راہ کے مسافروں کو

پھر ہیں یتیم و مسکیں، محتاج اور مسافر (رہوں جو غریب غربا درماندہ انکو دیکھو)

وَمَا تَفْعَلُوا مِنْ خَيْرٍ فَإِنَّ اللّٰهَ بِهِ عَلِيمٌ

اور جو کرو گے بھلائی سو وہ اللہ کو معلوم ہے

جو کچھ کرو گے نیکی اللہ جانتا ہے (سب اسکے علم میں ہے نیت کا آشنا ہے)

كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ وَهُوَ كُرْهٌ لَّكُمْ

حکم ہوا تمکو لڑائی کا اور بری لگتی ہے تم کو

واجب کیا گیا ہے تمپر جہاد کرنا (حالانکہ یہ کھلیگا وہ تمکو شاق ہوگا)

وَعَسَىٰ أَن تَكْرَهُوا شَيْـًٔا وَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ

اور شاید کہ تم کو بری لگے ایک چیز اور وہ بہتر ہو تمکو

اور کیا عجب؟ جو اک شے تمکو بری ہو لگتی وہ ہی تمہارے حق میں اچھی ہو بہتری کی

وَعَسَىٰ أَن تُحِبُّوا شَيْـًٔا وَهُوَ شَرٌّ لَّكُمْ

اور شاید تم کو خوش لگے ایک چیز اور وہ بری ہو تم کو

اور کیا عجب؟ جو اک شے تمکو بھلی ہو لگتی وہ ہی تمہارے حق میں ہو بہ ہو بری ہو

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ○

اور اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے

ان باتوں کا خدا ہی کو علم ہے (سمجھ لو)
جو اس کے علم میں ہے تم جانتے نہیں ہو

يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الشَّهْرِ الْحَرَامِ قِتَالٍ فِيْهِ ؕ

تجھ سے پوچھتے ہیں حرام کے مہینے کو اس میں لڑائی کرنی

جو تم سے پوچھتے ہیں ؟ کیا حکم ہے خدا کا
ہے محترم مہینوں میں کیسا جنگ کرنا

قُلْ قِتَالٌ فِيْهِ كَبِيْرٌ ؕ

کہہ لڑائی اس میں بڑا گناہ ہے

کہدو گنہ کبیرہ ہے ان میں جنگ کرنا
(راہِ ادب ہیں وہ سب ایسی کبھی لڑنا)

وَصَدٌّ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَكُفْرٌۢ بِهٖ وَالْمَسْجِدِ الْحَرَامِ

اور روکنا اللہ کی راہ سے اور اسکو نہ ماننا اور مسجد حرام سے روکنا

راہِ خدا کی بندش انکارِ ذاتِ حق سے
مسجد جو محترم ہے محروم کرنا اس سے

وَاِخْرَاجُ اَهْلِهٖ مِنْهُ اَكْبَرُ عِنْدَ اللّٰهِ

اور نکال دینا اس کے لوگوں کو وہاں سے اس سے زیادہ گناہ ہے اللہ کے ہاں

اور جو وہاں ہوں بستے انکو نکال دینا
نزدیک اس خدا کے سب ہیں گنہ کبیرا

وَالْفِتْنَةُ اَكْبَرُ مِنَ الْقَتْلِ ؕ

اور دین سے بچلانا مار ڈالنے سے زیادہ ہے

فتنہ فساد تو ہے خونریزی سے بھی بڑھکر
(بیشک یہ مفسدہ ہیں ہر قتل سے فزوں تر)

وَلَا يَزَالُوْنَ يُقَاتِلُوْنَكُمْ حَتّٰى يَرُدُّوْكُمْ عَنْ دِيْنِكُمْ اِنِ اسْتَطَاعُوْا ؕ

اور وہ تو لگے ہی رہتے ہیں تم سے لڑنے کو یہاں تک کہ تم کو پھیر دیں تمہارے دین سے اگر مقدور پائیں

(کفار) تو ہمیشہ لڑتے رہینگے تم سے
پھر جو دسترس ہو پلٹا دیں دین حق سے

وَمَنْ يَّرْتَدِدْ مِنْكُمْ عَنْ دِيْنِهٖ فَيَمُتْ وَهُوَ كَافِرٌ

اور جو کوئی پھرے گا تم میں اپنے دین سے پھر مر جائے کافر ہی پر

اور تم میں سے جو کوئی دین سے پھر گیا
(حالت میں کفر ہی کی جو شخص مر چکا)

فَاُولٰٓئِكَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

تو ایسوں کے ضائع ہوئے عمل دنیا اور آخرت میں

تو ایسے لوگوں کے اعمال ہیں وہ غارت | دنیا و آخرت میں سب جائینگے اکارت

وَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ

اور وہ آگ والے ہیں اور اس میں رہ پڑے

یہ ہی جہنمی ہیں - اپنا کیا بھرینگے | دوزخ ہی ہے ٹھکانا اسمیں ہی وہ رہینگے

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا وَجٰهَدُوْا فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

جو لوگ ایمان لائے اور جنہوں نے ہجرت کی اور لڑے اللہ کی راہ میں

ایمان جو ہیں لائے ہجرت بھی کی لڑے بھی | (راہِ خدا میں لڑکر جیتے ہیں معرکے بھی)

اُولٰٓئِكَ يَرْجُوْنَ رَحْمَتَ اللّٰهِ

وہ امیدوار ہیں اللہ کی مہر کے

امیدوارِ رحمت یہ ہی تو ہیں خدا کے | (یہ ہی ہیں خاص بندے اللہ کے دلارے)

وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے

بیشک خدا تعالیٰ رحمت میں ہے نرالا | بخشش کا وہ دھنی ہے بےحد ہے رحم والا

يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ

تجھ سے پوچھتے ہیں حکم شراب کا اور جوئے کا

جو لوگ پوچھتے ہیں (حلت ہے یا کہ حرمت) | تم سے شراب (پینے) اور کچھ جوئے کی بات

قُلْ فِيْهِمَآ اِثْمٌ كَبِيْرٌ وَّمَنَافِعُ لِلنَّاسِ

تو کہہ ان میں گناہ بڑا ہے اور فائدے بھی ہیں لوگوں کو

کہہ دو - گناہ دونوں میں ہے بڑا گنہگار | اور فائدے بھی ہیں کچھ لوگوں کے اسمیں پیارا

وَاِثْمُهُمَآ اَكْبَرُ مِنْ نَّفْعِهِمَا

اور ان کا گناہ فائدے سے بڑا

لیکن گناہ ان کا ہے فائدوں سے بڑھ کر | (اس چیز کو سمجھ لو جو عقل کا ہے جوہر)

وَيَسْـَٔلُوْنَكَ مَاذَا يُنْفِقُوْنَ ۬ قُلِ الْعَفْوَ

اور پوچھتے ہیں تجھ سے کیا خرچ کریں تو کہہ جو افزود ہو

جولوگ تم سے پوچھتے ہیں خیرات کے طریقے | کہدو۔ کہ جو ہو زائد جائز ضرور تول سے

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ

اسی طرح بیان کرتا ہے اللہ وا سطے تمہارے حکم

اور بس اسی طرح سے وہ پاک رب اعلیٰ | احکام اپنے تمکو ہے کھول کرتا تا

لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُوْنَ ۙ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

شاید تم دھیان کرو دنیا میں بھی اور آخرۃ میں بھی

دُنیا و آخرت کے بارے میں تاکہ سوچو | ہو امتیاز حاصل کچھ غور و فکر سیکھو

وَيَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْيَتٰمٰى ۭ قُلْ اِصْلَاحٌ لَّھُمْ خَيْرٌ

اور پوچھتے ہیں تجھ سے یتیموں کا حکم تو کہہ کہ سنوارنا ان کا بہتر ہے

جو پوچھتے ہیں تم سے بہر یتیم د مضطر | کہدو کہ جتنی اُن کی اصلاح ہو وہ بہتر

وَاِنْ تُخَالِطُوْھُمْ فَاِخْوَانُكُمْ

اور اگر خرچ ملا رکھو ان کا تو تمہارے بھائی ہیں

جو اُن کا خرچ رکھو آپس میں تم ملا کر | تو بھائی ہیں تمہارے بنجھ جائے گی برابر

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ الْمُفْسِدَ مِنَ الْمُصْلِحِ

اور اللہ کو معلوم ہے خرابی کرنے والا اور سنوارنے والا

(اللہ کی نظر میں ہر شئے الگ تھلگ ہی) | مفسد کو مصلح سے وہ جانتا الگ ہی

وَلَوْ شَاۗءَ اللّٰهُ لَاَعْنَتَكُمْ

اور اگر چاہتا اللہ تم پر مشکل ڈالتا

(بیشک ہے اُس خدا کو آسانیوں کا منشا) | ورنہ وہ چاہتا جو سختی میں ڈالدیتا

اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ

اللہ زبر دست ہے تدبیر والا

بیشک خدا تعالٰے قوت میں فرد یکتا | ہے وہ حکیم مطلق مخزن ہر حکمتوں کا

وَلَا تَنْكِحُوا الْمُشْرِكٰتِ حَتّٰى يُؤْمِنَّ ؕ

اور نکاح میں نہ لاؤ شرک والی عورتیں جبتک ایمان نہ لائیں

اور مشرک عورتوں سے ہرگز نہ عقد کرنا | ایمان نہ لائیں جبتک (تم ہاتھ بھی نہ دھرنا)

وَلَاَمَةٌ مُّؤْمِنَةٌ خَيْرٌ مِّنْ مُّشْرِكَةٍ وَّلَوْ اَعْجَبَتْكُمْ ۚ

اور البتہ لونڈی مسلمان بہتر ہے کسی شرک والی سے اگرچہ تم کو خوش آوے

ایمان والی لونڈی ہے مشرکہ سے بہتر | کتنی ہی تمکو بھاجائے (یا جان جائے اسیر)

وَلَا تُنْكِحُوا الْمُشْرِكِيْنَ حَتّٰى يُؤْمِنُوْا ؕ

اور نکاح نہ کردو مشرک والوں کو جب تک ایمان نہ لادیں

عورات مسلمہ سے مشرک نہ بیاہے جائیں | اُس وقت تک کہ جبتک ایمان وہ نہ لائیں

وَلَعَبْدٌ مُّؤْمِنٌ خَيْرٌ مِّنْ مُّشْرِكٍ وَّلَوْ اَعْجَبَكُمْ ؕ

البتہ غلام مسلمان بہتر ہے کسی شرک والے سے اگرچہ تم کو خوش آوے

کتنا ہی مرد مشرک تمکو بھلا لگے پر | مومن غلام اس سے ہر طرح پر ہی بہتر

اُولٰٓئِكَ يَدْعُوْنَ اِلَى النَّارِ ۖۚ وَاللّٰهُ يَدْعُوْٓا اِلَى الْجَنَّةِ وَالْمَغْفِرَةِ بِاِذْنِهٖ ۚ

وہ لوگ بلاتے ہیں دوزخ کی طرف اور اللہ بلاتا ہے جنت کیطرف اور بخشش کی طرف اپنے حکم سے

دوزخ کی سمت تمکو وہ دیتے ہیں بلاوا | اللہ تمکو جنت اور مغفرۃ ہے دیتا

وَيُبَيِّنُ اٰيٰتِهٖ لِلنَّاسِ

اور بتاتا ہے اپنے حکم لوگوں کو

اور وہ خدائے برتر لوگوں کو ہی سمجھاتا | احکام اپنے واضح کر کرکے ہی بتاتا

لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ۝

شاید وہ چوکس ہو جاویں

شاید کہ ہوش آئے پہچان لیں حقیقت | (شاید کہ مان لیں وہ پاجائیں وہ نصیحت)

وَيَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْمَحِيْضِ ؕ قُلْ هُوَ اَذًى

اور پوچھتے ہیں تجھ سے حکم حیض کا تو کہہ وہ گندگی ہے

جو پوچھتے ہیں تم سے کچھ حیض کی حقیقت | کہدو۔ وہ گندگی ہے۔ اک قسم کی نجاست

فَاعْتَزِلُوا النِّسَآءَ فِی الْمَحِیْضِ وَلَا تَقْرَبُوْهُنَّ حَتّٰی یَطْهُرْنَ ۚ

تو حیض میں عورتوں سے الگ رہو جب تک وہ پاک نہ ہولیں

آپ کو عورتوں سے تم حیض میں بچاؤ جب تک پاک ہولیں وہ پاس بھی نہ جاؤ

فَاِذَا تَطَهَّرْنَ فَاْتُوْهُنَّ مِنْ حَیْثُ اَمَرَكُمُ اللّٰهُ ؕ

پھر جب ستھرائی کریں تو جاؤ ان پاس جہاں سے حکم دیا تم کو اللہ نے

پھر جب نہا لیں دھولیں تم ان کے پاس آؤ حکم خدا ہے جیسا اُس راہ سے خط اٹھاؤ

اِنَّ اللّٰهَ یُحِبُّ التَّوَّابِیْنَ وَیُحِبُّ الْمُتَطَهِّرِیْنَ ۝

اللہ کو خوش آتے ہیں توبہ کرنے والے اور خوش آتے ہیں ستھرائی والے

جو توبہ کرتے ہیں جو اور پاک رہتے ہیں جو بیشک خدا تعالیٰ کے دوست ہیں وہی تو

نِسَآؤُكُمْ حَرْثٌ لَّكُمْ ۪ فَاْتُوْا حَرْثَكُمْ اَنّٰی شِئْتُمْ ۫

عورتیں تمہاری کھیتی ہیں جو جاؤ اپنی کھیتی میں جہاں سے چاہو

ہیں بیبیاں تمہاری کھیتی کے سے سمجھاؤ تم اپنی کھیتیوں میں جی چاہے جیسے آؤ

وَقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ ؕ

اور آگے کی تدبیر کرو اپنے واسطے

(اور اپنے واسطے ہو آئندہ کا بھی سودا اعمالِ نیک کا تم کرتے رہو ذخیرہ

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْۤا اَنَّكُمْ مُّلٰقُوْهُ ؕ

اور ڈرتے رہو اللہ سے اور جان رکھو کہ تم کو اس سے ملنا ہے

ڈرتے رہو خدا سے یہ بات جانے بوجھے اُس کے حضور میں تم حاضر ضرور رہوگے

وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ ۝

اور خوشخبری سنا ایمان والوں کو

اور مومنین جو ہیں خوش خبری تم سنا دو (ایمان لائے ہیں جو آن کا انھیں صلا دو)

وَلَا تَجْعَلُوا اللّٰهَ عُرْضَةً لِّاَیْمَانِكُمْ

اور نہ ٹھیراؤ اللہ کو ہتھکنڈا اپنی قسمیں کھانے کا

خالق کو روک اپنی قسموں کی مت بناؤ ناحق یہ جھوٹی قسمیں اللہ کی نہ کھاؤ

اَنْ تَبَرُّوْا وَتَتَّقُوْا وَتُصْلِحُوْا بَیْنَ النَّاسِ ؕ

کہ سلوک نہ کرو اور پرہیزگاری اور صلح درمیان لوگوں کے

اس واسطے کہ نیکی اور اتقا کو چھوڑ دو آپس کی صلح جوئی کے کام بھی نہ آؤ

وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ○

اور اللہ سنتا ہے جانتا ہے

(جو ہے تمہارے دلمیں جو لب پہ آگیا ہی) اللہ پاک سب کچھ سنتا ہے جانتا ہے

لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْٓ اَيْمَانِكُمْ

نہیں پکڑتا تم کو اللہ تمہاری ناکاری قسموں پر

ان لغو قسموں کا تو کچھ مواخذہ نہوگا (گو یہ بھی ہے تمہارا بیہودہ اک طریقہ)

وَلٰكِنْ يُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا كَسَبَتْ قُلُوْبُكُمْ

لیکن پکڑتا ہے اس کام پر جو کرتے ہیں دل تمہارے

لیکن ضرور پکڑے گا اُس میں حق تعالےٰ جن قسموں میں تمہارا ہو گا دلی ارادہ

وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ○

اور اللہ بخشتا ہے تحمل والا

بیشک خدا تعالےٰ آمرزگار بڑا ہے بخشش کا بھی دھنی ہے اور بردبار بھی ہے

لِلَّذِيْنَ يُؤْلُوْنَ مِنْ نِّسَآئِهِمْ تَرَبُّصُ اَرْبَعَةِ اَشْهُرٍ

جو لوگ قسم کھا رہے ہیں اپنی عورتوں سے ان کو فرصت ہے چار مہینے کی

ملنے کی بیبیوں سے اپنی قسم جو کھالیں وہ چار ماہ پورے پھر انتظار کھینچیں

فَاِنْ فَآءُوْ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○

پھر اگر مل گئے تو اللہ بخشنے والا مہربان ہے

اسمیں جو میل کرلیں تو بخشدے گا مولا بخشش کا وہ دھنی ہے بیحد ہے رحم والا

وَاِنْ عَزَمُوا الطَّلَاقَ فَاِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ○

اگر ٹھیرایا رخصت کرنا تو اللہ سنتا ہے جانتا ہے

اور جو ارادہ کرلیں پختہ طلاق ہی کا تو بھی خدا تعالےٰ واقف ہے سننے والا

وَالْمُطَلَّقٰتُ يَتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ ثَلٰثَةَ قُرُوْٓءٍ

اور طلاق والی عورتیں انتظار کروادیں اپنے تئیں

جنکو طلاق دیدی پابند اسکی وہ ہیں وہ تین طہر تک بس آپ کو اپنے روکیں

وَلَا يَحِلُّ لَهُنَّ اَنْ يَّكْتُمْنَ مَا خَلَقَ اللّٰهُ فِيْٓ اَرْحَامِهِنَّ

اور اُن کو حلال نہیں کہ چھپا رکھیں جو پیدا کیا اللہ نے اُن کے پیٹ میں

اُن کو نہیں یہ جائز جو وہ لگیں چھپانے رحموں میں ان کے جو کچھ پیدا کیا خدا نے

اِنْ كُنَّ يُؤْمِنَّ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ

اگر ایمان رکھتی ہیں اللہ پر اور پچھلے دن پر

یہ جب ہی جبکہ وہ سب اللہ و الیان ہوں اللہ و آخرت پر ایمان لایاں ہوں

وَبُعُوْلَتُهُنَّ اَحَقُّ بِرَدِّهِنَّ فِيْ ذٰلِكَ اِنْ اَرَادُوْٓا اِصْلَاحًا

اور ان کے خاوندوں کو پہنچتا ہے پھیر لینا ان کا اتنی دیر میں اگر چاہیں صلح کرنی

اِس عرصہ میں جو اُن کے شوہر کریں ارادہ تو پھیریں وہ اُن کو ہے اُنکا حق زیادہ

وَلَهُنَّ مِثْلُ الَّذِيْ عَلَيْهِنَّ بِالْمَعْرُوْفِ

اور عورتوں کا بھی حق ہے جیسا کہ ان پر حق ہے موافق دستور کے

ہے عورتوں کا حق بھی مردوں کے ذمہ لیا جیسا کہ حق نیکی ہے عورتوں پہ اُن کا

وَلِلرِّجَالِ عَلَيْهِنَّ دَرَجَةٌ ۭ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ

اور مردوں کو اُن پر درجہ ہے اور اللہ زبردست ہے تدبیر والا

ہاں مردوں کو ہے اُن پر اک قسم کی فضیلت بیشک خدا قوی ہے اُسکی بڑی ہے حکمت

اَلطَّلَاقُ مَرَّتٰنِ ۠ فَاِمْسَاكٌۢ بِمَعْرُوْفٍ اَوْ تَسْرِيْحٌۢ بِاِحْسَانٍ

طلاق ہے دو بار تک پھر رکھنا موافق دستور کے یا رخصت کرنا نیکی سے

(رجعی طلاق تو ہے دو بار دیگر یہ صورت) نیکی کے ساتھ رکھ لو یا خندہ دلی سے رخصت

وَلَا يَحِلُّ لَكُمْ اَنْ تَاْخُذُوْا مِمَّآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ شَيْـــًٔا

اور تم کو روا نہیں کہ لے لو کچھ اپنا دیا ہوا عورتوں کو

بعد طلاق تمکو۔ یہ بھی نہیں روا ہے کچھ اُنہیں سے جھٹک لو جو اُنکو دیدیا ہے

اِلَّآ اَنْ يَّخَافَآ اَلَّا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ

مگر یہ کہ دو نو ڈریں کہ نہ ٹھیک رکھیں گے قاعدے اللہ کے

اُس شکل کے سوا ہاں جب دونوں کو یہ ہو ڈر قائم نہ رہ سکینگے اللہ کی حدوں پہ

فَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا یُقِیْمَا حُدُوْدَ اللّٰہِ

پھر اگر تم لوگ ڈرو کہ وہ ٹھیک نہ رکھیں گے قاعدے اللہ کے

پھر جبکہ خوف ہوں یہ - دونوں کو ہی یہ کھٹکے | اللہ کی حدود پر قایم نہ رہ سکیں گے

فَلَا جُنَاحَ عَلَیْهِمَا فِیْمَا افْتَدَتْ بِهٖ

تو نہیں گناہ دونوں پر جو بدلا دے کہ چھوٹے عورت

اس وقت دیدے عورت کچھ فدیہ اپنے بدلے | تو کچھ گناہ نہیں ہے اُنپر (کہ یہ چھپا چھوٹے)

تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ فَلَا تَعْتَدُوْهَا

یہ دستور باندھے ہیں اللہ کے سو اُن سے آگے مت بڑھو

یہ ہیں حدیں خدا کی (ان سو نہ آگے بڑھنا | (باندھی ہوئی خدا کی - ان سے نہ تم گذرنا)

وَمَنْ یَّتَعَدَّ حُدُوْدَ اللّٰهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ

اور اگر کوئی بڑھ چلے اللہ کے قاعدوں سے سو وہی لوگ ہیں گنہگار

اور جو کہ بڑھ چلیں گے اللہ کی حدوں سے | ظالم ہیں وہ یقیناً وہ ہی ہیں ظلم والے

فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ

پھر اگر اسکو طلاق دی تو اب حلال نہیں اسکو وہ عورت

جب تیسری دفعہ بھی عورت طلاق پائے | اس مرد پر نہ ہوگی عورت حلال پھر کے

مِنْۢ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَیْرَهٗ

اس کے بعد جب تک نکاح نہ کرے کسی خاوند سے اسکے سوائے

جب تک کہ دوسرے سے عقد اسکا پھر نہ ہوگا | (جبتک کہ بن نہ جائے وہ دوسرے کی زوجہ

فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا جُنَاحَ عَلَیْهِمَآ اَنْ یَّتَرَاجَعَآ

پھر اگر وہ شخص اسکو طلاق دے تب گناہ نہیں ان دونوں کو پھر مل جائیں

پھر دوسرا بھی شوہر - خوش خوش طلاق دیدے | اور پہلا شوہر اور وہ پھر یہ سمجھ لیں مل کے

اِنْ ظَنَّآ یُقِیْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ

اگر خیال کریں کہ ٹھیک رکھیں گے قاعدے اللہ کے

اللہ کی حدوں سے اب ہم نہ ہونگے باہر | پھر جو رجوع کریں تو جرم کیا ہے اُنپر؟

وَتِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ يُبَيِّنُهَا لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ

اور یہ دستور باندھے ہیں اللہ کے بیان کرتا ہے واسطے جاننے والوں کے

یہ ہیں حدیں خدا کی (انکو وہ رب علی) | اُن لوگوں کے لئے ہو روشن بیان کرتا

(جو خانہ داری کی ہیں ہر مصلحت میں بہتر) | جو ہیں شعور والے جو ہیں سمجھنے والے

وَاِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ فَبَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ

اور جب طلاق دی تم نے عورتوں کو پھر پہنچیں اپنی عدت تک

جب تم نے عورتوں کو بین طلاق دیدی | عدت بھی اُنکی پوری ہو جانیکو ہو آئی

فَاَمْسِكُوْهُنَّ بِمَعْرُوْفٍ اَوْ سَرِّحُوْهُنَّ بِمَعْرُوْفٍ

تو رکھ لو ان کو دستور سے یا رخصت کرو ان کو دستور سے

دستور کے موافق یا اُنکو روک ہی لو | نیکی کے ساتھ یا تم پھر اُنکو چلتا کردو

وَلَا تُمْسِكُوْهُنَّ ضِرَارًا لِّتَعْتَدُوْا

اور مت بند کرو اُن کے ستانے کو یا زیادتی کرو

لیکن جو روکنا ہو ۔ نیت نہ ہو ضرر کی | کچھ زیادتی نہ کرنا دل میں ہو برائی

وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ فَقَدْ ظَلَمَ نَفْسَهٗ

اور جو کوئی یہ کام کرے اس نے برا کیا اپنا

پھر جو دغا کرے گا ۔ ایسا اگر کریگا | اپنا ہی کھوئے گا کچھ آپ پہ ظلم ہوگا

وَلَا تَتَّخِذُوْٓا اٰيٰتِ اللّٰهِ هُزُوًا

اور مت ٹھیراؤ حکم اللہ کے ہنسی

آیات کی خدا کے ہنسیاں اُڑاؤ | یہ کھیل کچھ نہیں ہے ... لگانہ کچھو

وَاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ

اور یاد کرو احسان اللہ کا جو تم پر ہے

احسان جو خدا نے تم پر کئے ہیں بہتر | ہر وقت یاد رکھو مشکور ہو (برابر)

وَمَآ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ وَالْحِكْمَةِ

اور وہ جو اُتاری تم پر کتاب اور کام کی باتیں

اور یہ بھی یاد رکھو اُس کی تم عنایت | نازل کی ہیں نے تم پر کیسی کتاب و حکمت؟

يَعِظُكُمْ بِهٖ

کہ تم کو سمجھائے

تاکہ وہ اس ذریعہ تمکو کرے نصیحت | دا فضال کبریا ہیں حکمت یہ ہے یہ حکمتا

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ

اور جان رکھو کہ اللہ سب چیز جانتا ہے

ڈرتے رہو خدا سے یہ بات جانے رہو | وہ سب کا باخبر ہے سب کچھ وہ جانتا ہے

وَاِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ فَبَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ

اور جب طلاق دی تم نے عورتوں کو پھر پہنچ چکیں اپنی عدت کو

جب تم نے عورتوں کو ہیں طلاق دیدی | عدت بھی انکی پوری ہو جانے کو ہو آئی

فَلَا تَعْضُلُوْهُنَّ اَنْ يَّنْكِحْنَ اَزْوَاجَهُنَّ اِذَا تَرَاضَوْا بَيْنَهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ

تو اب نہ روکو انکو کہ نکاح کرلیں اپنے خاوندوں سے جب راضی ہو جائیں آپس میں موافق دستور کے

پھر جس سے بھی وہ چاہیں نیکی سے عقد کرلیں | مت روکو انکو ہرگز مختار اپنی وہ ہیں

ذٰلِكَ يُوْعَظُ بِهٖ مَنْ كَانَ مِنْكُمْ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ

یہ نصیحت ملتی ہے اسکو جو کوئی تم میں یقین رکھتا ہے اللہ پر اور پچھلے دن پر

تم میں سے یہ نصیحت اسکے لئے ہے ٹھہرا | ایمان جو ہو لایا اللہ و آخرت پر

ذٰلِكُمْ اَزْكٰى لَكُمْ وَاَطْهَرُ

اس میں سنوار زیادہ ہے تم کو اور ستھرائی

پاکیزگی صفائی کی بات ہے سراسر | یہ واسطے تمہارے ہر طرح سے ہی بہتر

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ

اور اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے

اسمیں جو مصلحت ہے پہچانتے نہیں ہو | اللہ جانتا ہے تم جانتے نہیں ہو

وَالْوَالِدٰتُ يُرْضِعْنَ اَوْلَادَهُنَّ حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ

اور لڑکے والیاں دودھ پلادیں اپنے لڑکوں کو دو برس پورے

اور جو مطلقہ ہوں بچوں کی ہوں جو مائیں | وہ دودھ انکو پورے دو سال [illegible]

وَلِمَنْ اَرَادَ اَنْ يُّتِمَّ الرَّضَاعَةَ ؕ وَعَلَى الْمَوْلُوْدِ لَهٗ رِزْقُهُنَّ وَكِسْوَتُهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ

جو کوئی چاہے کہ پوری کرے دودھ کی مدت اور لڑکے والے پر ہے کھانا اور پہننا ان کا موافق دستور کے

جو مدت رضاعت پوری کرانی چاہے | وہ (باپ) نان نفقہ بھی ماؤں کا اٹھائے

لَا تُكَلَّفُ نَفْسٌ اِلَّا وُسْعَهَا ۚ

تکلیف نہیں اس شخص کو مگر جو اس کی گنجائش ہے

وسعت سے بڑھ کے کوئی تکلیف نہ پہنچائے | جو جیسا دست رس ہو اتنا ہی بوجھ اٹھائے

لَا تُضَآرَّ وَالِدَةٌ بِوَلَدِهَا وَلَا مَوْلُوْدٌ لَّهٗ بِوَلَدِهٖ

نہ ضرر چاہیے ماں اپنی اولاد کا اور نہ لڑکے والا اپنی اولاد کا

نہ ماں کو کچھ ضرر ہو بچے کے آڑ لے میں | نقصان باپ پائے نہ اسکے تخمینے میں

وَعَلَى الْوَارِثِ مِثْلُ ذٰلِكَ

اور وارث پر بھی یہی ذمہ ہے

جو باپ کا ہو وارث قائم مقام اسکا | یہ حکم ہے یقیناً اسکے ہی ذمے ویسا

فَاِنْ اَرَادَا فِصَالًا عَنْ تَرَاضٍ مِّنْهُمَا وَتَشَاوُرٍ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا

پھر اگر دونوں چاہیں دودھ چھڑانا آپس کی رضا سے اور مشورت سے تو ان کو نہیں گناہ

ماں باپ پھر جو چاہیں آپس کے مشورے سے | جو دودھ بڑھائیں تو دوش کیا ہے ان پہ

وَاِنْ اَرَدْتُّمْ اَنْ تَسْتَرْضِعُوْٓا اَوْلَادَكُمْ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ

اور اگر تم مرد چاہو کہ دودھ پلواؤ اپنی اولاد کو تو تم پر نہیں ہے گناہ

یہ جو اگر ارادہ ہو دے دودھ اور دایہ | تو بھی گنہ نہیں کچھ ہو وہ تمہارا

اِذَا سَلَّمْتُمْ مَّآ اٰتَيْتُمْ بِالْمَعْرُوْفِ

جب حوالے کر دیا جو تم نے دینا ٹھہرایا تھا موافق دستور کے

ہو شرط یہ کہ جو کچھ دستور چاہتا ہو | دائی کو جو دیا ہو۔ بچے کی ماں کو بھی دو

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ

اور ڈرو اللہ سے اور جان رکھو اللہ تمہارے کام دیکھتا ہے

اور تم ڈرو خدا سے اور یہ بھی جاننا ہے | جو کچھ کرو کہ حق ہو تم اللہ دیکھتا ہے

وَالَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ وَيَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا

اور جو لوگ مرجاویں تم میں اور چھوڑ جاویں عورتیں

تم میں سے جو کہ مرکر ازواج چھوڑ جائیں | (بیوائیں انکی عدت سے باہر نکل آئیں)

يَّتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا

اور انتظار کرواویں اپنے تئیں چار مہینے اور دس دن

وہ چار ماہ دس دن آپ کو روکیں | نیکی کے ساتھ اپنی عدت کے دن گذاریں

فَاِذَا بَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْمَا فَعَلْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِنَّ بِالْمَعْرُوْفِ

پھر جب پہنچ چکیں اپنی عدت کو تم پر گناہ نہیں جو وہ اپنے حق میں کریں موافق دستور کے

پھر جبکہ انکی عدت پوری ہو (پھر نکاح کریں) | تم پر گناہ نہیں کچھ اپنے لئے جو کریں

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ۝

اور اللہ کو تمہارے کام کی خبر ہے

ہر شئے سے ہے وہ واقف ہر ذرہ بے نظیر | جو کچھ کہ کرتے ہو تم اللہ با خبر ہے

وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْمَا عَرَّضْتُمْ بِهٖ مِنْ خِطْبَةِ النِّسَآءِ اَوْ اَكْنَنْتُمْ فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ

اور گناہ نہیں تم پر جو پردے میں کہو پیغام نکاح کا عورتوں کو یا چھپا رکھو اپنے دل میں

ان عورتوں کو تم کہتے ہیں جو پیام دو تم | یا دل میں چپ چھپاتے نسبت کی ٹھان لو تم

عَلِمَ اللّٰهُ اَنَّكُمْ سَتَذْكُرُوْنَهُنَّ

معلوم ہے اللہ کو کہ تم البتہ ان کا دھیان کروگے

اللہ جانتا ہے تم کو لگن ہے انکی | تمکو خیال آئے پہ آئے ہی (یقینی)

وَلٰكِنْ لَّا تُوَاعِدُوْهُنَّ سِرًّا اِلَّآ اَنْ تَقُوْلُوْا قَوْلًا مَّعْرُوْفًا

مگر وعدہ نہ رکھو ان سے چھپ کر مگر یہی کہ کہہ دو ایک بات جسکا رواج ہے

لیکن نہ حتمی وعدہ کچھ ان سے لینا | کہنا ہو تو اشارہ جائز طریقے دینا

وَلَا تَعْزِمُوْا عُقْدَةَ النِّكَاحِ حَتّٰى يَبْلُغَ الْكِتٰبُ اَجَلَهٗ

اور نہ باندھو گرہ نکاح کی جب تک پہنچ چکے حکم اللہ کا اپنی مدت کو

قصد نکاح ان سے اسوقت تک نہ کریے | جبتک کہ مدت انکی اتمام کو نہ پہنچے

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِىْٓ اَنْفُسِكُمْ

اور جان رکھو کہ اللہ کو معلوم ہے جو تمہارے دل میں ہے

اور یہ سمجھ لو بیشک اللہ جانتا ہے | جو ہے تمہارے دل میں سب اسپہ آئینہ ہے

فَاحْذَرُوْهُ ۚ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ

تو اس سے ڈرتے رہو اور جان رکھو کہ اللہ بخشتا ہے تحمل والا

ہاں اس سے خوف کھاؤ یہ بات جانچو | بیشک خدا ہے رحیم اور بردبار بھی ہے

لَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اِنْ طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ مَا لَمْ تَمَسُّوْهُنَّ

گناہ نہیں تم پر اگر طلاق دو تم عورتوں کو جب تک یہ نہیں کہ انکو ہاتھ لگاؤ

اور یہ گناہ نہیں کچھ انکو طلاق دیدو | جن عورتوں کو تم نے بالکل چھوا نہیں ہو

اَوْ تَفْرِضُوْا لَهُنَّ فَرِيْضَةً ۚ

یا مقرر کیا ہو ان کا کچھ حق

یا حق مہر انکا ٹھیرا نہ تم چکے ہو | جب بھی نہیں ہو لازم دیدی طلاق دیدو

وَّمَتِّعُوْهُنَّ ۚ

اور ان کو خرچ دو

البستہ انکو جو کچھ | نیکی کے طور پہ دینے سے ہو فائدہ کرلو | کردو سلوک جو ہو

عَلَى الْمُوْسِعِ قَدَرُهٗ وَعَلَى الْمُقْتِرِ قَدَرُهٗ ۚ

اور وسعت والے پر اسکے موافق ہے اور تنگی والے پر اسکے موافق

مقدور والا جو دے وہ اپنی حیثیت کی | مفلس غریب اپنی پونجی کے حساب سے

مَتَاعًا ۢ بِالْمَعْرُوْفِ ۚ حَقًّا عَلَى الْمُحْسِنِيْنَ

جو خرچ کہ دستور ہے لازم ہے نیکی والوں پر

سلوک ان سے ہو نا گو یا ہر طبق ہی | احسان جن کا شیوہ ہے انپہ یہ بھی حق ہے

وَاِنْ طَلَّقْتُمُوْهُنَّ مِنْ قَبْلِ اَنْ تَمَسُّوْهُنَّ وَقَدْ فَرَضْتُمْ لَهُنَّ فَرِيْضَةً

اور اگر طلاق دو انکو ہاتھ لگانے سے پہلے اور ٹھیرا چکے ہو ان کا حق تو لازم ہوا

چھونے سے پہلے انکو جو تم طلاق دیدو | اور مہر بھی تم انکا ٹھیرا چکے ہو تو پھر

فَنِصْفُ مَا فَرَضْتُمْ

تو لازم ہوا آدھا جو کچھ ٹھیرا یا تھا

(یہ شکل ہو) تو تم نے ٹھیرا لیا ہی جتنا | نصف اسکا تمہارے ذمے۔ دینا پڑیگا آدھا

إِلَّا أَنْ يَعْفُونَ أَوْ يَعْفُوَ الَّذِي بِيَدِهِ عُقْدَةُ النِّكَاحِ

مگر یہ کہ درگزر کریں عورتیں یا درگذر کرے جس کے ہاتھ گرہ ہے نکاح کی

لیکن جو عورتیں ہی خود چھوڑ دیں خود سی | یا وہ معاف کردے مختارِ عقد جو ہے

وَأَنْ تَعْفُوا أَقْرَبُ لِلتَّقْوَى

اور تم مرد درگذر کرو تو قریب ہے پرہیزگاری سے

جو تم معاف کردو دے ڈالو مہر پورا | پرہیزگاری سے یہ نزدیک ہی زیادہ

وَلَا تَنْسَوُا الْفَضْلَ بَيْنَكُمْ إِنَّ اللَّهَ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ

اور نہ بھلا دو بڑائی رکھنی آپس میں تحقیق اللہ جو کرتے ہو سو دیکھتا ہے

مت بھولنا بڑائی آپس کی ناروا ہی | بیشک جو کرتے ہو تم اللہ دیکھتا ہے

حَافِظُوا عَلَى الصَّلَوَاتِ وَالصَّلَاةِ الْوُسْطَى

خبردار رہو نمازوں سے اور بیچ والی نماز سے

(ہاں تم کو سب نمازوں کی چاہیے حفاظت) | تاکید ہی نمازِ وسطیٰ کی (بالبداہت)

وَقُومُوا لِلَّهِ قَانِتِينَ

اور کھڑے رہو اللہ کے سامنے ادب سے

اور تم حضورِ ربّ میں استادہ ہو ادب سے | (ہو اتصال اس سے - اور انقطاع سب سے)

فَإِنْ خِفْتُمْ فَرِجَالًا أَوْ رُكْبَانًا

پس جب وقت چین پاؤ تو یاد کرو اللہ کو

جب خوف ہو کسی کا اسوار ہو کہ پیدل | جس طرح سے ادا ہو پڑھ لو نماز (اول)

فَاِذَآ اَمِنْتُمْ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَمَا عَلَّمَكُمْ مَّا لَمْ تَكُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ

پھر جس وقت چین پاؤ تو یاد کرو اللہ کو جیسا تم کو سکھایا ہے جو تم نہ جانتے تھے

پھر جبکہ امن پاؤ یاد خدا ہو دیسے) جیسا سکھایا اُس نے جو تم نہ جانتے

وَالَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ وَيَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا ۚ وَّصِيَّةً لِّاَزْوَاجِهِمْ

اور جو لوگ تم میں مر جاویں اور چھوڑ جاویں عورتیں وصیت کر دیں اپنی عورتوں کو

تم میں جو مرنے والے ازواج چھوڑ جائیں بیواؤں کے لئے وہ یہ لفظ کہہ جائیں

مَّتَاعًا اِلَى الْحَوْلِ غَيْرَ اِخْرَاجٍ

خرچ دینا ایک برس تک نہ نکال دینا اُن کا

گھر سے نکالی جائیں۔ کوئی نہ اُنہیں (دیکھا) اور سال بھر کا اُن کو مل جائے روٹی کپڑا

فَاِنْ خَرَجْنَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْ مَا فَعَلْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِنَّ مِنْ مَّعْرُوْفٍ

پھر اگر وہ نکل جائیں تو گناہ نہیں تم پر جو کچھ اپنے حق میں کریں دستور کی بات

پھر جو نکل کھڑی ہوں از خود تو دوش کیا ہے تم بے خطا ہو اسیں جو چاہیں کر لیں اپنا

وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝

اور اللہ زبردست ہے حکمت والا

بیشک خدا پہ ہر شے واضح ہی اور روشن قوت بڑی ہے اُسکی ہے حکمتوں کا معدن

وَلِلْمُطَلَّقٰتِ مَتَاعٌۢ بِالْمَعْرُوْفِ ۭ حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِيْنَ ۝

اور طلاق والیوں کو خرچ دینا ہے موافق دستور کے لازم ہے پرہیزگاروں کو

جن کو طلاق دیجائے زیبا ہی اُنکو دیجو (کچھ مہر سے بھی زیادہ) حق متقین کا ہی

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ

اسی طرح بیان کرتا ہے اللہ تمہارے واسطے اپنی آیتیں

اور یوں ہی طرح سے تمکو وہ ربّ اعلیٰ اپنی نشانیاں ہیں ظاہر تمہیں دکھاتا

لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ

شاید تم بوجھ رکھو

(تاکہ سمجھو تمکو کچھ سوجھ بوجھ آئے — بن جاؤ تاکہ شاید تم لوگ عقل والے

أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ خَرَجُوا مِنْ دِيَارِهِمْ وَهُمْ أُلُوفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ

تو نے نہ دیکھے وہ لوگ جو نکلے اپنے گھروں سے اور وہ ہزاروں تھے موت کے ڈر سے

تمنے اُنہیں بھی دیکھا جو تھے ہزار (بندے) — جو کہ گھروں سے نکلے تھے موت کے خطرے

فَقَالَ لَهُمُ اللَّهُ مُوتُوا ثُمَّ أَحْيَاهُمْ

پھر کہا اُن کو اللہ نے مرجاؤ پیچھے اُن کو جلا دیا

فرمایا اُن سے رب نے مرجاؤ مرگئے وہ — پھر جب اُنہیں جلایا فی الفور جی اٹھے وہ

إِنَّ اللَّهَ لَذُو فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُونَ

بیشک اللہ تو فضل رکھتا ہے لوگوں پر لیکن اکثر لوگ شکر نہیں کرتے

ہے مہربان خدا تو بندوں پہ ہر طرح سے — لیکن جو شکر بھیجیں ایسے بہت ہیں تھوڑے

وَقَاتِلُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَاعْلَمُوا

اور لڑو اللہ کی راہ میں اور جان لو کہ

راہ خدا میں (بیشک) کفار سے لڑو تم — (دل میں سمجھ لو اتنا یہ بات جان لو تم)

أَنَّ اللَّهَ سَمِيعٌ عَلِيمٌ

اللہ سنتا ہے جانتا ہے

بیشک خدا تعالے سنتا ہے جانتا ہے — (سب اُسکی ہے نظر میں سب اُسپہ آئینہ ہے)

مَنْ ذَا الَّذِي يُقْرِضُ اللَّهَ قَرْضًا حَسَنًا فَيُضَاعِفَهُ لَهُ أَضْعَافًا كَثِيرَةً

کون شخص ہے ایسا کہ قرض دے اُسکو اچھا قرض کہ وہ اُسکو دونا کردے دگنے برابر

ہے کوئی! جو خدا کو دیتا ہو قرض حسنہ — اُسکے لئے وہ مالک کردیگا پھر بہت سا

وَاللّٰہُ یَقۡبِضُ وَ یَبۡصُۜطُ وَ اِلَیۡہِ تُرۡجَعُوۡنَ

اور اللہ تنگی کرتا ہے اور کشائش اور اُسی پاس الٹے جاؤ گے

تنگی فراخ دستی۔ دونوں ہیں ہاتھ میں | اور تم اُسی کی جانب پھر جاؤ گے پلٹ کے

اَلَمۡ تَرَ اِلَی الۡمَلَاِ مِنۡۢ بَنِیۡۤ اِسۡرَآءِیۡلَ مِنۡۢ بَعۡدِ مُوۡسٰی

تو نے نہ دیکھی ایک جماعت بنی اسرائیل میں موسے کے بعد

موسائی ایک مجمع کا (وہ جو ہوا ایک قصہ)؟ | تم نے نظر بھی ڈالی اُسپر کہ بعدِ موسے

اِذۡ قَالُوۡا لِنَبِیٍّ لَّہُمُ ابۡعَثۡ لَنَا مَلِکًا

جب کہا رسول نے نبی کو کھڑا کر دے ہم کو ایک بادشاہ

جب وقت کے نبی سے کہنے لگے وہ دیکھو | ہم پر ہمیں میں سے تم ایک بادشاہ بنا دو

نُّقَاتِلۡ فِیۡ سَبِیۡلِ اللّٰہِ ؕ

کہ ہم لڑائی کریں اللہ کی راہ میں

تا کہ خدا کے رستے کفار سے لڑیں ہم | (دینِ خدا کی نصرت اس شکل سے کریں ہم)

قَالَ ہَلۡ عَسَیۡتُمۡ اِنۡ کُتِبَ عَلَیۡکُمُ الۡقِتَالُ اَلَّا تُقَاتِلُوۡا

اور بولا کہ یہ بھی توقع ہے تم سے کہ اگر حکم ہو تم کو لڑائی کا تب نہ لڑو

بولے نبی یہ ڈر ہے۔ جو ہو جہاد کا حکم | ایسا نہ ہو جو کہہ دو۔ لڑتے نہیں ہیں اب ہم

قَالُوۡا وَ مَا لَنَاۤ اَلَّا نُقَاتِلَ فِیۡ سَبِیۡلِ اللّٰہِ

بولے ہم کو کیا ہوا کہ ہم نہ لڑیں اللہ کی راہ میں

وہ بولے واہ (ہمکو اب عذر کیا ہے بھلا) | راہ خدا کے لڑنے میں کیا حرج ہے منافی

وَ قَدۡ اُخۡرِجۡنَا مِنۡ دِیَارِنَا وَ اَبۡنَآئِنَا ؕ

اور ہمکو نکال دیا ہے۔ ہمارے گھر سے۔ اور بیٹوں سے

راندے گئے وطن سے بچوں سے اپنے چھوٹے | اب بھی نہیں لڑینگے کیا ہم خدا کے رستے؟

فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ تَوَلَّوْا اِلَّا قَلِيْلًا مِّنْهُمْ

پھر جب حکم ہوا اُن کو لڑائی کا پھر گئے مگر تھوڑے اُن میں سے

(آخر جہاد اُن پر واجب کیا گیا جب | گنتی کے رہ گئے کچھ، باقی کے پھر گئے سب

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِالظّٰلِمِيْنَ

اور اللہ کو معلوم ہیں گنہگار

یہ اُن کا چھند کرنا سب حق پہ آ گیا ہی | اللہ ظالموں کو تو خوب جانتا ہے

وَقَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ اِنَّ اللّٰهَ قَدْ بَعَثَ لَكُمْ طَالُوْتَ مَلِكًا

اور کہا اُن کو اُن کے نبی نے کھڑا کر دیا تم کو طالوت بادشاہ

اُن کے نبیؑ یہ بولے رب نے کیا مقرر | طالوت کو بنایا ہے بادشاہ تم پر

قَالُوْٓا اَنّٰى يَكُوْنُ لَهُ الْمُلْكُ عَلَيْنَا

بولے کہاں ہو گی سلطنت اُسکو ہمارے اوپر

کہنے لگے کہ (آہا) وہ اور کرے حکومت؟ | ہم پر وہ حکمراں ہو کیا اُسکی تاب و طاقت؟

وَنَحْنُ اَحَقُّ بِالْمُلْكِ مِنْهُ وَلَمْ يُؤْتَ سَعَةً مِّنَ الْمَالِ

اور ہمارا حق زیادہ ہے سلطنت میں اُس سے اور اُسکو ملی نہیں کشائش مال کی

(حالانکہ) ہم ہیں اُس سے حقدار زیادہ | کچھ مال میں ہے وسعت نے ہے وہ ملک والا

قَالَ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰىهُ عَلَيْكُمْ وَزَادَهٗ بَسْطَةً فِى الْعِلْمِ وَالْجِسْمِ

کہا اللہ نے اُسکو پسند کیا تم سے اور زیادہ کشائش دی عقل میں اور بدن میں

بولے نبی خدا نے اُسکو بڑا بنایا | علم اور جسم میں ہے وہ تم پہ برگزیدا

وَاللّٰهُ يُؤْتِىْ مُلْكَهٗ مَنْ يَّشَآءُ

اور اللہ دیتا ہے اپنی سلطنت میں جسکو چاہے

بے شک خدا تعالیٰ مختار کل ہے سمجھ | ہے اسکا ملک اُسکا وہ جسکو چاہے بخشے

وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ

اور اللہ کشائش والا ہے سب جانتا

علام علیم والا بیحد ہے انکی وسعت | (جو چاہے جسکو دیدے کسکی مجال طاقت)

وَقَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ اِنَّ اٰيَةَ مُلْكِهٖٓ

اور کہا انکو ان کے نبی نے نشان ان کی سلطنت کا

یہ بھی کہا نبی نے (سن لو مری زبانی) | ہے بادشاہ ہونے کی انکو یہ نشانی

اَنْ يَّاْتِيَكُمُ التَّابُوْتُ فِيْهِ سَكِيْنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ

یہ ہے کہ آوے تمکو صندوق جس میں دلجمعی ہے تمہارے رب کی طرف سے

صندوق ایک تم تک آئیگا (خود بخودہی) | جس میں تمہارے رب کی جانب سے ہے تسلی

وَبَقِيَّةٌ مِّمَّا تَرَكَ اٰلُ مُوْسٰى وَاٰلُ هٰرُوْنَ تَحْمِلُهُ الْمَلٰٓئِكَةُ

اور کچھ بچی چیزیں جو چھوڑ گئے موسیٰ اور ہارون کی اولاد اٹھا لاویں اسکو فرشتے

ہارون و آل موسےٰ کے اسمیں ہیں تبرک | اس ترکے کو اٹھا کر لے آئینگے ملائک

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ

اس میں نشانی پوری ہے تمکو اگر یقین رکھتے ہو

مومن جو ہو تمکو اسمیں ہی ہے نشانی | (توریت ہو اسی میں) پاؤ گے کامرانی

فَلَمَّا فَصَلَ طَالُوْتُ بِالْجُنُوْدِ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ مُبْتَلِيْكُمْ بِنَهَرٍ

پھر جب باہر ہوا طالوت فوجیں لیکر کہا اللہ تمکو آزماتا ہے ایک نہر سے

طالوت پھر چلا جب فوجوں کو لیکے اپنی | بولا کہ دارِ آزمایش مقصود ہے تمہاری

(اک نہر راہ میں ہے ہر تم لوگ صبر کرنا) | اس نہر سے تمہارا رب امتحان لیگا

فَمَنْ شَرِبَ مِنْهُ فَلَيْسَ مِنِّيْ وَمَنْ لَّمْ يَطْعَمْهُ فَاِنَّهٗ مِنِّيْٓ

پھر جس نے پانی پیا اسکا وہ میرا نہیں اور جس نے اسکو نہ چکھا وہ ہے میرا

جو اسمیں سے پئیگا مجھ سے نہیں وہ صلا | اور جو نہیں پئیگا بیشک ہے وہ ہی میرا

اِلَّا مَنِ اغْتَرَفَ غُرْفَةً بِیَدِہٖ

مگر جو کوئی بھرے ایک چلّو اپنے ہاتھ سے

ایک آدھ کوئی چلو پی لے (جو تو واہی) | اپنی ہتیلی بھر لے اسکا مضائقہ کیا ہے

فَشَرِبُوْا مِنْهُ اِلَّا قَلِیْلًا مِّنْهُمْ

پھر پی گئے اُس کا پانی مگر تھوڑے اُن میں سے

آخر پیا سبھوں نے اُس میں سے ڈگ ڈگا کے | معدود چند تھے وہ جو رہ گئے تھے پیاسے

فَلَمَّا جَاوَزَهٗ هُوَ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ

پھر جب پار ہوا وہ اور ایمان والے ساتھ اسکے

پھر وہ اور اسکے ساتھی ایماندار جو تھے | پار اترے نہر کے جب تو پینے والے بولے

قَالُوْا لَا طَاقَةَ لَنَا الْیَوْمَ بِجَالُوْتَ وَجُنُوْدِهٖ

کہنے لگے قوت نہیں ہم کو آج جالوت کی اور اسکے لشکروں کی

اب آج تو نہیں ہے لڑنیکی ہم میں طاقت | جالوت اور اسکی فوجوں سے (کب ہے ہمت؟)

قَالَ الَّذِیْنَ یَظُنُّوْنَ اَنَّهُمْ مُّلٰقُوا اللّٰهِ

بولے جن کو خیال تھا کہ اُن کو ملنا ہے اللہ سے

لیکن جنہیں یقین تھا مومن تھے جو وہ بولے | رب کے حضور میں ہم حاضر ضرور ہونگے

كَمْ مِّنْ فِئَةٍ قَلِیْلَةٍ غَلَبَتْ فِئَةً كَثِیْرَةًۢ بِاِذْنِ اللّٰهِ

بہت جگہ جماعت تھوڑی غالب ہوئی ہے جماعت بہت پر اللہ کے حکم سے

حکم خدا سے اکثر (ایسا ہی تو ہوا ہے) | تھوڑوں کا غلبہ اکثر بہتوں پہ ہو گیا ہے

وَاللّٰهُ مَعَ الصّٰبِرِیْنَ ۝

اور اللہ ساتھ ہے صبر کرنے والوں کے

حملہ کرو یقیناً حملے کا وقت یہ ہے | بیشک خدا تعالے ہے ساتھ صابروں کے

وَلَمَّا بَرَزُوْا لِجَالُوْتَ وَجُنُوْدِهٖ قَالُوْا

اور جب سامنے ہوئے جالوت کے اور اسکی فوجوں کے بولے

جالوت اور اسکی فوج نے جب برابر ہوئے | جو مومنین تھے پھر اس طرح بول اٹھے وہ

قَالُوْا رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا

بولے اے رب ہمارے ڈالدے ہم میں سختی مضبوطی اے

اے رب ہمارے ہم پر تو صبر کو بہا دے | دے ہمکو استقامت ثابت قدم

وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

اور مدد کر ہماری اس کافر قوم پر

کفار پر الٰہی نصرت ہمیں عطا کر | اس قوم پر ہمیں تو دے فتح رب

فَهَزَمُوْهُمْ بِاِذْنِ اللّٰهِ وَقَتَلَ دَاوٗدُ جَالُوْتَ

پھر شکست دی ان کو اللہ کے حکم سے اور مارا داؤد نے جا

حکم خدا سے پھر تو دشمن کو جا بھگایا | جالوت کا سر آخر داؤد نے اڑ

وَاٰتٰىهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ وَالْحِكْمَةَ وَعَلَّمَهٗ مِمَّا يَشَآءُ

اور دی اللہ نے اسکو سلطنت اور تدبیر اور سکھایا اسکو جو | چا

اللہ نے پھر انکو حکمت دی سلطنت دی | جو کچھ کہ تھا مناسب ہر شے میں آگہ

وَلَوْلَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّفَسَدَتِ الْاَرْضُ

اور اگر دفع نہ کروا دے اللہ لوگوں کو ایک کو ایک سے تو خراب ہو جائے

(سوچ خدا کی حکمت) اور جو وہ نہ رہا ملی | بعضوں کو بعض سے پھر وہ دفع ج

ہو جاتے ملک بھر میں آنا ما بری کے | سب انتظام رخصت بنتے فساد ہو

وَلٰكِنَّ اللّٰهَ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ

لیکن اللہ فضل رکھتا ہے جہان کے لوگوں پر

لیکن ہیں اس خدا کے لطف و کرم دوبالا | ہر کل جہان والوں پر فضل کر

تِلْكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ نَتْلُوْهَا عَلَيْكَ بِالْحَقِّ ۭ وَاِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ

یہ آیتیں اللہ کی ہیں ہم تجھکو سناتے ہیں تحقیق اور تو بیشک رسولوں میں

آیات ہیں خدا کی یہ ہم جو ہیں سناتے | تم پہ تھیں برحق بیشک ہو مرسلو



# چند اسمائے گرامی

## اُن علمائے جمہور اسلام کے جنہوں نے اِس دُنیا میں لاثانی منظوم ترجمہ کو پسند فرمایا اور تصدیقیں عطا کیں۔

(۱) سرکار شریعت مدار مجتہد العصر والزماں شمس العلما مولوی سید ناصر حسین صاحب قبلہ۔

(۲) سرکار شریعت مدار شمس العلما مولوی سید علی صاحب حائری مجتہد العصر پنجاب۔

(۳) عالیجناب معلی القاب سرکار مفتیٔ اعظم مولوی کفایت اللہ صاحب۔

(۴) عالیجناب معلی القاب مولوی سید نجم الحسن صاحب قبلہ۔

(۵) شمس العلما مولوی عبدالرحمٰن صاحب پروفیسر علوم مشرقی مشن کالج دلی۔

(۶) تقدس مآب خواجہ سید حسن نظامی صاحب دہلوی۔

(۷) عالیجناب معلی القاب مولوی میرزا بشیر الدین احمد صاحب خلیفۃ المسیح قادیان۔

(۸) عالیجناب معلی القاب مولوی میرزا احمد علی صاحب قبلہ امرتسری۔

المشتہر

آغا شاعر اینڈ سنز ہملٹن روڈ۔ دلی

# قرآن منزل کے جواہر پارے

یعنی دنیا میں پہلی مثال منظوم ترجمہ کلام اللہ شریف کے وہ دیدہ زیب
اور نظر فریب مطبوعہ اجزا جو بہت تھوڑی تعداد میں اس وقت تک
موجود ہیں مگر کچھ دنوں کے بعد وہ سب کے سب ہدیہ ہو جائینگے انشاء اللہ تعالےٰ

## پارہ الم (۱) — پارہ عم (۳۰) — پارہ سیقول شریف (۲)

اس ترجمے کی شان یہ ہے کہ پہلے آیۂ کریمہ۔ اس کے تحت میں
قدیم ترجمۂ نثر شاہ عبد القادر صاحب محدث دہلوی۔ پھر اسی نثر ترجمے کو
قلمکارِ قدرت نے اسی قوت سے نظم کر دیا ہے اور یہ قوت صرف دیکھنے
ہی سے اندازہ کی جا سکتی ہے۔

**ہدیہ**

عام خریداروں سے — صرف ایک روپیہ (عمر) فلدا ربلا محصول
رؤسا اور خاص قدردانوں سے — علے قدرِ مراتب

المشتہر

### آغا شاعر اینڈ سنز ہملٹن روڈ۔ دلی

الاماں [illegible] محلہ [illegible] میں چھپا